۲۵ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا مُعَاذُ بْنُ مُعَاذٍ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ قَالَ كَانَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ إِذَا حَدَّثَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثًا فَفَرَغَ مِنْهُ قَالَ أَوْ كَمَا قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، معاذ بن معاذ، ابن عون، محمد بن سیرین کہتے ہیں انس بن مالک جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث بیان فرماتے تو اس سے گھبرا جاتے اور فرماتے تھے یا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

۲۶ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَٰنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى قَالَ قُلْنَا لِزَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ حَدِّثْنَا عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَبِرْنَا وَنَسِينَا وَالْحَدِيثُ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَدِيدٌ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، غندر، شعبہ، محمد بن بشار، عبدالرحمان بن مہدی، شعبہ، عمرو بن مرہ، عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ کہتے ہیں، ہم نے زید بن ارقم سے عرض کیا ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کیجیے انہوں نے فرمایا ہم ضعیف ہو گئے اور بھولنے لگے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث روایت کرنا ایک عظیم ذمہ داری ہے۔

۲۷ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ ثَنَا أَبُو النَّضْرِ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي السَّفَرِ قَالَ سَمِعْتُ الشَّعْبِيَّ يَقُولُ جَالَسْتُ ابْنَ عُمَرَ سَنَةً فَمَا سَمِعْتُهُ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا۔

محمد بن عبداللہ بن نمیر، ابوالنضر، شعبہ، عبداللہ بن ابی السفر، شعبہ کہتے ہیں میں ابن عمر کی خدمت میں ایک سال تک اٹھتا بیٹھتا رہا، لیکن میں نے انہیں کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نسبت کر کے حدیث بیان کرتے نہیں سُنا۔

۲۸ - حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ الْعَظِيمِ الْعَنْبَرِيُّ ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا مَعْمَرٌ عَنِ ابْنِ طَاوُسٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُولُ إِنَّا كُنَّا نَحْفَظُ الْحَدِيثَ وَالْحَدِيثُ يُحْفَظُ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا رَكِبْتُمُ الصَّعْبَ وَالذَّلُولَ فَهَيْهَاتَ۔

عباس بن عبدالعظیم العنبری، عبدالرزاق، معمر، ابن طاؤس، طاؤس بن کیسان کہتے ہیں ابن عباس فرمایا کرتے تھے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث یاد کرتے اور حدیث یاد ہی کی جاتی ہے، لیکن اب تم نے ہر مشکل اور آرام دہ جگہ پر چڑھنا شروع کر دیا (یعنی بلا تحقیق)، تو تم پر افسوس صد افسوس۔

۲۹ - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ مُجَالِدٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ قَرَظَةَ بْنِ كَعْبٍ قَالَ بَعَثَنَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ إِلَى الْكُوفَةِ وَشَيَّعَنَا فَمَشَى مَعَنَا إِلَى مَوْضِعٍ يُقَالُ لَهُ صِرَارٌ فَقَالَ أَتَدْرُونَ لِمَ مَشَيْتُ مَعَكُمْ قَالَ قُلْنَا لِحَقِّ صُحْبَةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلِحَقِّ الْأَنْصَارِ قَالَ لَكِنِّي

احمد بن عبدہ، حماد بن زید، مجالد، شعبی، قرظہ بن کعب، فرماتے ہیں ہمیں حضرت عمر نے کوفہ کی طرف بھیجا، اور خود بھی ہمیں رخصت کرنے کے لیے مقام صرار تک آئے اور فرمایا تم جانتے ہو میں تمہارے ساتھ کیوں چلتا رہا ہم نے عرض کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہم نشینی اور حق انصار کی وجہ سے حضرت عمر نے فرمایا میرا ساتھ چلنے کا مقصد تم سے ایک خاص بات بیان کرنا

مَشَيْتُ مَعَكُمْ لِحَدِيثٍ أَرَدْتُ أَنْ أُحَدِّثَكُمْ بِهِ فَأَرَدْتُ أَنْ تَحْفَظُوهُ لِمَمْشَايَ مَعَكُمْ إِنَّكُمْ تَقْدَمُونَ عَلَى قَوْمٍ لِلْقُرْآنِ فِي صُدُورِهِمْ هَزِيزٌ كَهَزِيزِ الْمِرْجَلِ فَإِذَا رَأَوْكُمْ مَدُّوا إِلَيْكُمْ أَعْنَاقَهُمْ وَقَالُوا أَصْحَابُ مُحَمَّدٍ فَأَقِلُّوا الرِّوَايَةَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ أَنَا شَرِيكُكُمْ۔

۳۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ عَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيدَ قَالَ صَحِبْتُ سَعْدَ بْنَ مَالِكٍ مِنَ الْمَدِينَةِ إِلَى مَكَّةَ فَمَا سَمِعْتُهُ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِحَدِيثٍ وَاحِدٍ۔

## بَابُ التَّغْلِيظِ فِي تَعَمُّدِ الْكَذِبِ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

۳۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَسُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَامِرِ بْنِ زُرَارَةَ وَإِسْمَعِيلُ بْنُ مُوسَى قَالُوا ثَنَا شَرِيكٌ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

۳۲۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَامِرِ بْنِ زُرَارَةَ وَإِسْمَعِيلُ بْنُ مُوسَى قَالَا ثَنَا شَرِيكٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ رِبْعِيِّ بْنِ حِرَاشٍ، عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَكْذِبُوا عَلَيَّ فَإِنَّ الْكَذِبَ عَلَيَّ يُولِجُ النَّارَ۔

۳۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ الْمِصْرِيُّ ثَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ حَسِبْتُهُ قَالَ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ

ہے ۔ تم لوگوں کا فرض ہے کہ میری اس مشایعت کا خیال رکھتے ہوئے اس بات کو یاد رکھو تم ایسے لوگوں سے ملو گے کہ قرآن کی آواز ان کے سینوں میں ایسی ہی ہوگی جیسے ہانڈی کی آواز وہ تمہیں دیکھ کر تمہاری جانب اپنی گردنیں بڑھائیں گے اور کہیں گے محمد کے اصحاب آگئے تم ان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کم بیان کرنا تو میں تمہارا شریک ہوں گا۔

محمد بن بشار، عبدالرحمان، حماد بن زید، یحیٰی بن سعید، سائب بن یزید کہتے ہیں میں مدینہ سے مکہ تک سعد بن ابی وقاص کی معیت میں رہا لیکن انہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث بھی بیان کرتے نہیں سُنا۔

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر جان بوجھ کر جھوٹ بولنے کے گناہ کا بیان:

ابوبکر بن ابی شیبہ، سوید بن سعید، عبداللہ بن عامر بن زرارہ، اسماعیل بن موسےٰ، شریک، سماک، عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن مسعود، عبداللہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ بولے اسے اپنا ٹھکانا جہنم میں بنا لینا چاہیے۔

عبداللہ بن عامر بن زرارہ، اسماعیل بن موسیٰ، شریک منصور، ربعی بن حراش، حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مجھ پر جھوٹ نہ بولو، کیوں کہ مجھ پر جھوٹ بولنے سے دوزخ میں ڈالے جاؤ گے۔

محمد بن رمح المصری، لیث بن سعد، ابن شہاب، (رباعی) انس بن مالک فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے مجھ پر تعمداً جھوٹ بولا اسے اپنی جگہ دوزخ میں بنا لینی چاہئے۔

مِنَ النَّارِ۔

۳۴۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ خَيْثَمَةَ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ ثَنَا هُشَيْمٌ عَنْ اَبِى الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

ابو خیثمہ زہیر بن حرب، ہشیم، ابو الزبیر، (رباعی) حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے بھی روایت مروی ہے، فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی جھوٹی بات میری طرف منسوب کرے اسے اپنا ٹھکانہ دوزخ میں بنا لینا چاہئے۔

۳۵۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِى شَيْبَةَ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِى سَلَمَةَ عَنْ اَبِى هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَقَوَّلَ عَلَيَّ مَا لَمْ اَقُلْ فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، محمد بن بشر، محمد بن عمرو ابو سلمہ، حضرت ابو ہریرہ سے بھی یہ روایت مروی ہے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو مجھ پر جھوٹ بولے اسے اپنا ٹھکانہ دوزخ میں بنا لینا چاہیے۔

۳۶۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِى شَيْبَةَ ثَنَا يَحْيَى بْنُ يَعْلَى التَّيْمِيُّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِسْحٰقَ عَنْ مَعْبَدِ بْنِ كَعْبٍ عَنْ اَبِى قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ عَلٰى هٰذَا الْمِنْبَرِ اِيَّاكُمْ وَكَثْرَةَ الْحَدِيْثِ عَنِّى فَمَنْ قَالَ عَلَيَّ فَلْيَقُلْ حَقًّا اَوْ صِدْقًا وَمَنْ تَقَوَّلَ عَلَيَّ مَا لَمْ اَقُلْ فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، یحیی بن یعلی التیمی، محمد بن اسحاق، معبد بن کعب، ابو قتادہ فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس منبر پر فرماتے سنا کہ مجھ سے زیادہ احادیث بیان کرنے سے اجتناب کرو، جو مجھ پر کوئی بات کہے اسے سچی بات کہنی چاہیے، اور جو شخص وہ بات کہے جو میں نے نہیں کہی اسے اپنا ٹھکانہ دوزخ میں بنا لینا چاہئے۔

۳۷۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِى شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَا ثَنَا غُنْدَرٌ مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ جَامِعِ بْنِ شَدَّادٍ اَبِى صَخْرَةَ عَنْ عَامِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قُلْتُ لِلزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ مَا لِى لَا اَسْمَعُكَ تُحَدِّثُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا اَسْمَعُ ابْنَ مَسْعُوْدٍ وَفُلَانًا وَفُلَانًا قَالَ اَمَا اِنِّى لَمْ اُفَارِقْهُ مُنْذُ اَسْلَمْتُ وَلٰكِنِّى سَمِعْتُهُ كَلِمَةً يَقُوْلُ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، محمد بن بشار، محمد بن جعفر الغندر شعبہ، جامع بن شداد ابو صخرہ، عامر بن عبد اللہ بن الزبیر، عبد اللہ بن الزبیر فرماتے ہیں میں نے اپنے والد زبیر سے عرض کیا میں آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرتے نہیں سنتا، جیسے ابن مسعود اور دیگر صحابہ کو سنتا ہوں، زبیر نے فرمایا جب سے میں مسلمان ہوا ہوں آپ سے کبھی الگ نہیں ہوا لیکن میں نے آپ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ جو مجھ پر دانستہ جھوٹ بولے اسے اپنا ٹھکانہ دوزخ میں بنا لینا چاہیے۔

۳۸۔ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيْدٍ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ عَطِيَّةَ عَنْ اَبِى سَعِيْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ

سوید بن سعید، علی بن مسہر، مطرف، عطیہ، ابو سعید خدری فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو مجھ پر دانستہ جھوٹ بولے، اسے اپنا مقام

مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ۔

## بَابُ مَنْ حَدَّثَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَرٰى اَنَّهُ كَذِبٌ

۳۹۔ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ ثَنَا عَلِیُّ بْنُ هَاشِمٍ عَنِ ابْنِ اَبِیْ لَيْلٰى عَنِ الْحَكَمِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَيْلٰى عَنْ عَلِیٍّ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَدَّثَ عَنِّیْ حَدِيْثًا وَهُوَ يَرٰى اَنَّهُ كَذِبٌ فَهُوَ اَحَدُ الْكَاذِبِيْنَ۔

۴۰۔ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ قَالَ ثَنَا وَكِيْعٌ ح وَثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ ثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ لَيْلٰى عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَدَّثَ عَنِّیْ حَدِيْثًا وَهُوَ يَرٰى اَنَّهُ كَذِبٌ فَهُوَ اَحَدُ الْكَاذِبِيْنَ۔

۴۱۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ اَبِیْ لَيْلٰى عَنْ عَلِیٍّ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ رَوٰى عَنِّیْ حَدِيْثًا وَهُوَ يَرٰى اَنَّهُ كَذِبٌ فَهُوَ اَحَدُ الْكَاذِبِيْنَ۔

۴۲۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدٍ اَنْبَاَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُوْسَى الْاَشْيَبُ عَنْ شُعْبَةَ مِثْلَ حَدِيْثِ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ۔

۴۳۔ حَدَّثَنَا اَبُوْبَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ بْنِ حَبِيْبِ بْنِ اَبِیْ ثَابِتٍ عَنْ مَيْمُوْنِ بْنِ اَبِیْ شَبِيْبٍ عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ حَدَّثَ عَنِّیْ بِحَدِيْثٍ وَهُوَ يَرٰى اَنَّهُ كَذِبٌ فَهُوَ اَحَدُ الْكَاذِبِيْنَ۔

دوزخ میں بنا لینا چاہیے۔

## جھوٹی حدیث بیان کرنیوالے کا بیان

ابوبکر بن ابی شیبہ، علی بن ہاشم، ابن ابی لیلیٰ، حکم عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ، حضرت علی فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو مجھ سے کوئی حدیث بیان کرے اور اس کو یہ سمجھتا ہو کہ وہ جھوٹ بول رہا ہے تو وہ بھی جھوٹوں میں سے ایک جھوٹا ہے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، وکیع، ح، محمد بن بشار، محمد بن جعفر، شعبہ، حکم، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ، سمرۃ بن جندب سے بھی اسی قسم کی روایت مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو میری طرف سے کوئی حدیث بیان کرے اور اس کا یہ خیال ہو کہ وہ جھوٹ بول رہا ہے تو وہ بھی جھوٹوں میں سے ایک جھوٹا ہے۔

عثمان بن ابی شیبہ، محمد بن فضیل، اعمش، حکم، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ، حضرت علی سے بھی اسی قسم کی روایت مروی ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو مجھ سے کوئی حدیث بیان کرے اور اس کا یہ خیال ہو کہ وہ جھوٹ بول رہا ہے تو وہ بھی جھوٹوں میں سے ایک جھوٹا ہے۔

محمد بن عبد، حسن بن موسے الاشیب، شعبہ، اس سند سے بھی یہ روایت سمرۃ بن جندب سے بھی مروی ہے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، وکیع، سفیان، حبیب بن ابی ثابت، میمون بن ابی شبیب، مغیرہ بن شعبہ سے بھی ایسی ہی روایت مروی ہے فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو مجھ سے کوئی حدیث بیان کرے اور اس کا یہ خیال ہو کہ وہ جھوٹ بول رہا ہے تو وہ بھی جھوٹوں میں سے ایک جھوٹا ہے

## بَابُ اتِّبَاعِ سُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ الْمَهْدِيِّينَ

۴۴۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ بَشِيرِ بْنِ ذَكْوَانَ الدِّمَشْقِيُّ ثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْعَلَاءِ يَعْنِي ابْنَ زَبْرٍ حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَبِي الْمُطَاعِ قَالَ سَمِعْتُ الْعِرْبَاضَ بْنَ سَارِيَةَ يَقُولُ قَامَ فِينَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ فَوَعَظَنَا مَوْعِظَةً بَلِيغَةً وَجِلَتْ مِنْهَا الْقُلُوبُ وَذَرَفَتْ مِنْهَا الْعُيُونُ فَقِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ وَعَظْتَنَا مَوْعِظَةَ مُوَدِّعٍ فَاعْهَدْ إِلَيْنَا بِعَهْدٍ فَقَالَ عَلَيْكُمْ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَالسَّمْعِ وَالطَّاعَةِ وَإِنْ عَبْدًا حَبَشِيًّا وَسَتَرَوْنَ مِنْ بَعْدِي اخْتِلَافًا شَدِيدًا فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ الْمَهْدِيِّينَ عَضُّوا عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ وَإِيَّاكُمْ وَالْأُمُورَ الْمُحْدَثَاتِ فَإِنَّ كُلَّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ

۴۵۔ حَدَّثَنَا إِسْمَعِيلُ بْنُ بِشْرِ بْنِ مَنْصُورٍ وَإِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ السَّوَّاقُ قَالَا ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ صَالِحٍ عَنْ ضَمْرَةَ بْنِ حَبِيبٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ عَمْرٍو السُّلَمِيِّ أَنَّهُ سَمِعَ الْعِرْبَاضَ بْنَ سَارِيَةَ يَقُولُ وَعَظَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَوْعِظَةً ذَرَفَتْ مِنْهَا الْعُيُونُ وَوَجِلَتْ مِنْهَا الْقُلُوبُ فَقُلْنَا يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّ هَذِهِ لَمَوْعِظَةُ مُوَدِّعٍ فَمَاذَا تَعْهَدُ إِلَيْنَا قَالَ قَدْ تَرَكْتُكُمْ عَلَى الْبَيْضَاءِ لَيْلُهَا كَنَهَارِهَا لَا يَزِيغُ عَنْهَا بَعْدِي إِلَّا هَالِكٌ مَنْ يَعِشْ مِنْكُمْ فَسَيَرَى اخْتِلَافًا كَثِيرًا فَعَلَيْكُمْ بِمَا عَرَفْتُمْ مِنْ سُنَّتِي وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ الْمَهْدِيِّينَ عَضُّوا عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ وَعَلَيْكُمْ

## سنت خلفاء راشدین کی پیروی کا بیان

عبداللہ بن احمد بن بشیر بن ذکوان الدمشقی، ولید بن مسلم

عبداللہ بن العلاء بن زبر، یحیٰی بن ابی المطاع، عرباض بن ساریہ کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن خطبہ دینے کھڑے ہوئے اور ہمیں بہت عمدہ نصیحت فرمائی۔ جس سے لوگوں کے دل لرز اٹھے اور آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ لوگوں نے کہا یا رسول اللہ آپ نے تو ہمیں ایسی نصیحت فرمائی ہے جیسے کوئی کسی کو رخصت کر رہا ہو آپ ہم سے کوئی عہد و پیمان لے لیجیے آپ نے ارشاد فرمایا تم اللہ کا خوف امیر کا حکم سننے اور اطاعت کرنے کو اپنے اوپر لازم سمجھ لو چاہے تمہارا امیر ایک حبشی غلام کیوں نہ ہو۔ تم میرے بعد بہت اختلاف دیکھو گے تم میری سنت اور خلفاء راشدین المہدیین کی سنت کو لازم پکڑ لینا۔ اور ان کے طریقہ کو مضبوطی کے ساتھ دانتوں سے پکڑ لینا اور بدعات سے گریز کرنا کیونکہ ہر بدعت گمراہی ہے۔

اسمٰعیل بن بشر بن منصور، اسحٰق بن ابراہیم السواق، عبدالرحمٰن بن مہدی، معاویہ بن صالح، ضمرہ بن حبیب، عبدالرحمٰن بن عمرو السلمی۔ عرباض بن ساریہ فرماتے ہیں ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسی نصیحت فرمائی، جس سے لوگوں کی آنکھیں بہنے لگیں اور دل دہل گئے، ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ نے تو ہمیں ایسی نصیحت فرمائی جیسے آپ ہمیں رخصت فرما رہے ہوں، ہم سے کوئی عہد بھی لے لیجیے، آپ نے فرمایا میں تمہیں ایسے منور دین پر چھوڑے جا رہا ہوں جس کے شب و روز برابر ہیں اس دین سے وہی روگردانی کرے گا جس کی قسمت میں بربادی ہے تم میں سے جو لوگ میرے بعد زندہ رہیں گے وہ ایک زبردست اختلاف دیکھیں گے تو تم میری سنت کو جانتے ہوئے خلفاء راشدین المہدیین کی سنت کو دانتوں سے مضبوط پکڑ لینا اور اطاعت کو اپنے اوپر لازم کر

بِالطَّاعَةِ وَإِنْ عَبْدًا حَبَشِيًّا فَإِنَّمَا الْمُؤْمِنُ كَالْجَمَلِ الْأَنِفِ حَيْثُمَا قِيدَ انْقَادَ۔

۴۶۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَكِيمٍ ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ الصَّبَّاحِ الْمِسْمَعِيُّ ثَنَا ثَوْرُ بْنُ يَزِيدَ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَمْرٍو عَنِ الْعِرْبَاضِ ابْنِ سَارِيَةَ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الصُّبْحِ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ فَوَعَظَنَا مَوْعِظَةً بَلِيغَةً فَذَكَرَ نَحْوَهُ۔

## بَابُ اجْتِنَابِ الْبِدَعِ وَالْجَدَلِ۔

۴۷۔ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَحْمَدُ بْنُ ثَابِتٍ الْجَحْدَرِيُّ قَالَا ثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ الثَّقَفِيُّ عَنْ جَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا خَطَبَ احْمَرَّتْ عَيْنَاهُ وَعَلَا صَوْتُهُ وَاشْتَدَّ غَضَبُهُ كَأَنَّهُ مُنْذِرُ جَيْشٍ يَقُولُ صَبَّحَكُمْ مَسَّاكُمْ وَيَقُولُ بُعِثْتُ أَنَا وَالسَّاعَةُ كَهَاتَيْنِ وَيَقْرُنُ بَيْنَ إِصْبَعَيْهِ السَّبَّابَةِ وَالْوُسْطٰى ثُمَّ يَقُولُ أَمَّا بَعْدُ فَإِنَّ خَيْرَ الْأُمُورِ كِتَابُ اللّٰهِ وَخَيْرَ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ وَشَرَّ الْأُمُورِ مُحْدَثَاتُهَا وَكُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ وَكَانَ يَقُولُ مَنْ تَرَكَ مَالًا فَلِأَهْلِهٖ وَمَنْ تَرَكَ دَيْنًا أَوْ ضِيَاعًا فَعَلَيَّ وَإِلَيَّ۔

۴۸۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدِ بْنِ مَيْمُونٍ الْمَدَنِيُّ أَبُو عُبَيْدٍ ثَنَا أَبِي عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرِ بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ مُوسَى بْنِ عُقْبَةَ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ أَبِي الْأَحْوَصِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّمَا هُمَا اثْنَتَانِ الْكَلَامُ وَالْهَدْيُ فَأَحْسَنُ الْكَلَامِ كَلَامُ اللّٰهِ وَأَحْسَنُ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ أَلَا وَإِيَّاكُمْ وَمُحْدَثَاتِ الْأُمُورِ فَإِنَّ شَرَّ الْأُمُورِ مُحْدَثَاتُهَا وَكُلُّ مُحْدَثَةٍ بِدْعَةٌ وَكُلُّ بِدْعَةٍ

لینا۔ اگرچہ تمہارا امیر ایک حبشی غلام کیوں نہ ہو کیونکہ مومن کی مثال اونٹ کی طرح ہے کہ جس کے ہاتھ اس کی نکیل ہو اسکا مطیع فرمانبردار ہوتا ہے

یحییٰ بن حکیم عبدالملک بن الصباح المسمعی، ثور بن یزید خالد بن معدان، عبدالرحمان بن عمرو السلمی عرباض فرماتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں نماز صبح پڑھائی۔ اور اس کے بعد ہماری طرف متوجہ ہو کر ایک موثر و عمدہ نصیحت فرمائی اور پھر باقی واقعہ مذکورہ روایت کی طرح بیان فرمایا۔

---

## امور بدعت اور جنگ و جدل سے احتراز کا بیان

سوید بن سعید، احمد بن ثابت الجحدری، عبدالوہاب الثقفی، جعفر بن محمد بن علی بن الحسین بن علی، محمد بن علی، جابر بن عبداللہ فرماتے ہیں حضور جب خطبہ دیتے تو آپ کی چشم اقدس سُرخ ہو جاتیں۔ آواز بلند ہو جاتی اور غصہ تیز ہو جاتا گویا کہ آپ لوگوں کو کسی لشکر سے خوف دلا رہے ہیں فرماتے صبح و شام میں ایسا ایسا ہونے والا ہے اور فرماتے میں اور قیامت ایسے ہی بھیجے گئے ہیں جیسے یہ دو انگلیاں اور درمیانی انگلی اور شہادت کی انگلی کو ایک دوسرے کے ساتھ ملا لیتے۔ پھر فرماتے امابعد سب سے اچھا حکم اللہ کی کتاب ہے سب سے بہتر ہدایت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت سب سے بدترین کام دین میں نئی باتیں پیدا کرنا۔ اور ہر بدعت گمراہی ہے جو شخص مال چھوڑ کر مرے وہ مال اسکے بال بچوں کا ہے اور جو شخص قرض چھوڑ کر یا عیال چھوڑ کر مرے (یعنی مال نہ چھوڑے) تو وہ قرض میرے ذمے ہے اور عیال کی پرورش میری ذمہ داری ہے۔

محمد بن عبید بن میمون المدنی ابو عبید، عبید بن میمون، محمد بن جعفر بن ابی کثیر، موسی بن عقبہ، ابو اسحاق، ابو الاحوص، عبداللہ بن مسعود فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہی دو باتیں ہیں۔ کلام اور ہدایت، تو سب سے عمدہ کلام اللہ کا کلام ہے۔ اور سب سے عمدہ ہدایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت ہے۔ خبردار تم بدعتوں سے احتراز کرنا۔ کیونکہ ہر نیا کام بدعت ہے، اور ہر بدعت گمراہی ہے۔ دیکھو تم لوگوں میں لمبی عمروں کا خیال پیدا نہ ہو جائے ورنہ تمہارے دل سخت ہو جائیں گے۔ جو چیز آنے والی ہے (موت) اسے بہت

ضَلَالَةٌ اَلَا لَا يَطُوْلَنَّ عَلَيْكُمُ الْاَمَدُ فَتَقْسُوا قُلُوْبُكُمْ اَلَا اِنَّ مَا هُوَ اٰتٍ قَرِيْبٌ وَاِنَّمَا الْبَعِيْدُ مَا لَيْسَ بِاٰتٍ اَلَا اِنَّمَا الشَّقِيُّ مَنْ شَقِيَ فِيْ بَطْنِ اُمِّهٖ وَالسَّعِيْدُ مَنْ وُعِظَ بِغَيْرِهٖ اَلَا اِنَّ قِتَالَ الْمُؤْمِنِ كُفْرٌ وَسِبَابُهٗ فُسُوْقٌ وَلَا يَحِلُّ لِمُسْلِمٍ اَنْ يَّهْجُرَ اَخَاهُ فَوْقَ ثَلَاثٍ اَلَا وَاِيَّاكُمْ وَالْكَذِبَ فَاِنَّ الْكَذِبَ لَا يَصْلُحُ بِالْجِدِّ وَلَا بِالْهَزْلِ وَلَا يَعِدُ الرَّجُلُ صَبِيَّهٗ ثُمَّ لَا يَفِيْ لَهٗ فَاِنَّ الْكَذِبَ يَهْدِيْ اِلَى الْفُجُوْرِ وَاِنَّ الْفُجُوْرَ يَهْدِيْ اِلَى النَّارِ وَاِنَّ الصِّدْقَ يَهْدِيْ اِلَى الْبِرِّ وَاِنَّ الْبِرَّ يَهْدِيْ اِلَى الْجَنَّةِ وَاِنَّهٗ يُقَالُ لِلصَّادِقِ صَدَقَ وَبَرَّ وَيُقَالُ لِلْكَاذِبِ كَذَبَ وَفَجَرَ اَلَا وَاِنَّ الْعَبْدَ يَكْذِبُ حَتّٰى يُكْتَبَ عِنْدَ اللّٰهِ كَذَّابًا۔

قریب سمجھو۔ اور جو گذر گئی اسے بہت دور سمجھو۔ بدنصیب تو وہ ہے جو ماں کے پیٹ ہی سے بدنصیب ہو۔ اور خوش بخت وہ ہے جو دوسرے کو دیکھ کر نصیحت حاصل کرے۔ خبردار مومن سے لڑنا کفر اور اسے گالی دینا گناہ ہے اور کسی مسلمان کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ اپنے مسلمان بھائی سے تین دن سے زیادہ تعلق منقطع کرے جھوٹ سے بچو، کیونکہ جھوٹ سے نہ تو کوئی کامیابی حاصل ہو سکتی ہے اور نہ کوئی بات دور ہو سکتی ہے اور کسی کے لیے یہ جائز نہیں کہ اپنے بچے سے کوئی وعدہ کرے اور اسے پورا نہ کرے کیونکہ جھوٹ فسق و فجور تک لے جاتا ہے اور فسق و فجور دوزخ تک، سچائی نیکی کی طرف لے جاتی ہے اور نیکی جنت کی طرف۔ سچ بولنے والے سے کہا جائے گا تو نے سچ کہا اور نیک کام کیا اور جھوٹے سے یہی کہا جائیگا تو نے جھوٹ بولا اور فسق و فجور کیا خبردار بندہ جھوٹ بولتا رہتا ہے یہانتک کہ اسے اللہ کے ہاں کذاب لکھ دیا جاتا ہے۔

۴۹ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدِ بْنِ خِدَاشٍ ثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ عُلَيَّةَ ثَنَا اَيُّوْبُ ح وَحَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ ثَابِتٍ الْجَحْدَرِيُّ وَيَحْيَى بْنُ حَكِيْمٍ قَالَا ثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ ثَنَا اَيُّوْبُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ مُلَيْكَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ تَلَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذِهِ الْاٰيَةَ هُوَ الَّذِيْ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ مِنْهُ اٰيَاتٌ مُّحْكَمَاتٌ هُنَّ اُمُّ الْكِتَابِ وَاُخَرُ مُتَشَابِهَاتٌ اِلٰى قَوْلِهٖ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ۔

محمد بن خالد بن خداش، اسماعیل بن علیہ، ایوب ح احمد بن ثابت الجحدری، یحیی بن حکیم، عبدالوہاب، ایوب، عبداللہ بن ابی ملیکہ، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت تلاوت کی۔ ھو الذی انزل علیك الکتاب منه آیات محکمات الآیہ۔ فرمایا: اے عائشہ جب تمہیں ان آیات میں اختلاف کرنے والے نظر آئیں تو سمجھ لو کہ یہی وہ لوگ ہیں جن کی جانب خدا نے ارشاد فرمایا اور ان سے بچو۔

لہ وہ ایسا ہے جس نے نازل کیا تم پر کتاب کو جس کا ایک حصہ وہ

لہ محکم اور متشابہ کی تفسیر میں سلف سے مختلف تعبیرات منقول ہیں، سب کا خلاصہ اور لب لباب یہ ہے کہ محکمات وہ آیتیں ہیں کہ جس کے معنی ظاہر ہوں اور ان کی مراد معلوم اور متعین ہو خواہ نفس لغت کے اعتبار سے ان کے معنی ظاہر ہوں یا شریعت کے بیان کر دینے سے ان کی مراد متعین ہو یعنی ان کی مراد یا تو اسلئے متعین ہے کہ لغت اور ترکیب اور سیاق و سباق کے اعتبار سے نظم قرآنی میں کوئی ابہام اور اجمال نہیں یا شریعت کے اعتبار سے اس کی مراد متعین ہے۔ مثلاً لفظ صلوٰۃ اور لفظ زکوٰۃ اگرچہ لغت کے اعتبار سے دعا اور پاکیزگی کے معنی ہیں۔ جسکی متعدد صورتیں ہو سکتی ہیں لیکن شریعت کے بیان اور نصوص قطعیہ اور اسلام کے مسلمہ اجماع امت سے یہ قطعاً متعین ہو چکا ہے کہ صلوٰۃ اور زکوٰۃ سے متکلم کی مراد مخصوص طریقہ پر بدنی اور مالی عبادت بجا لانا ہے۔ ایسی آیات کو محکمات کہتے ہیں متشابہات ان آیات کو کہتے ہیں جنکی مراد اور معنی کے معلوم اور متعین کرنے میں کسی قسم کا اشتباہ اور التباس واقع ہو جائے، جیسے مقطعات قرآنیہ (الم۔ الر۔ طسم) متشابہات کے

فَقَالَ يَا عَائِشَةُ إِذَا رَأَيْتُمُ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْهِ فَهُمُ الَّذِيْنَ عَنَاهُمُ اللّٰهُ فَاحْذَرُوْهُمْ.

آیتیں ہیں جو کہ اشتباہ سے محفوظ ہیں اور یہی آیتیں اصل مدار ہیں (آل عمران آیت ۶ پارہ ۳)

۵۰. حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْمُنْذِرِ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ ح وَحَدَّثَنَا حَوْثَرَةُ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا بِشْرٌ قَالَا ثَنَا حَجَّاجُ ابْنُ دِيْنَارٍ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا ضَلَّ قَوْمٌ بَعْدَ هُدًى كَانُوْا عَلَيْهِ إِلَّا أُوْتُوا الْجَدَلَ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْآيَةَ بَلْ هُمْ قَوْمٌ خَصِمُوْنَ.

علی بن المنذر، محمد بن فضیل، ح حوثرۃ بن محمد، حجاج بن دینار، ابو غالب، ابوامامہؓ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میرے بعد ہدایت یافتہ لوگ اس وقت گمراہ ہو جائیں گے۔ جب ان میں جنگ و جدال شروع ہو جائے گا۔ پھر آپ نے یہ آیت بَلْ هُمْ قَوْمٌ خَصِمُوْنَ تلاوت فرمائی (یعنی بلکہ یہ لوگ جھگڑالو ہیں) (زخرف آیت ۵۸ پارہ ۲۵)

۵۱. حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ سُلَيْمَانَ الْعَسْكَرِيُّ ثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ عَلِيٍّ أَبُوْ هَاشِمِ بْنُ أَبِي خِدَاشٍ الْمَوْصِلِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حُصَيْنٍ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ بْنِ أَبِي عَبْلَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الدَّيْلَمِيِّ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ لِصَاحِبِ بِدْعَةٍ صَوْمًا وَلَا صَدَقَةً وَلَا حَجًّا وَلَا عُمْرَةً وَلَا جِهَادًا وَلَا صَرْفًا وَلَا عَدْلًا يَخْرُجُ مِنَ الْإِسْلَامِ كَمَا تَخْرُجُ الشَّعْرَةُ مِنَ الْعَجِيْنِ.

داؤد بن سلیمان العکسری، محمد بن علی ابو ہاشم بن ابی خداش الموصلی، محمد بن حصین، ابراہیم بن ابی عبلہ عبداللہ بن الدیلمی، حذیفۃ بن الیمان فرماتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اللہ تعالے کسی بدعتی کا نہ تو روزہ قبول کرتا ہے، نہ صدقہ، نہ حج نہ عمرہ، نہ جہاد، نہ توبہ، نہ فرض، نہ نفل وہ دین سے ایسے نکل جاتا ہے۔ جیسے بال آٹے سے نکال لیا جاتا ہے۔

۵۲. حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ ثَنَا بِشْرُ بْنُ مَنْصُوْرٍ الْخَيَّاطُ عَنْ أَبِي زَيْدٍ عَنْ أَبِي الْمُغِيْرَةِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبَى اللّٰهُ أَنْ يَقْبَلَ عَمَلَ صَاحِبِ بِدْعَةٍ حَتّٰى يَدَعَ بِدْعَتَهُ.

عبداللہ بن سعید، لبشر بن منصور الخیاط، ابوزید، ابوالمغیرہ، عبداللہ بن عباس فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالے کسی بدعتی کے عمل کو اس وقت تک قبول کرنے سے انکار کر دیتا ہے جب تک وہ بدعت نہ چھوڑ دے۔

۵۳. حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ الدِّمَشْقِيُّ وَهَارُوْنُ بْنُ إِسْحٰقَ قَالَا ثَنَا ابْنُ أَبِي فُدَيْكٍ عَنْ سَلَمَةَ ابْنِ وَرْدَانَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَرَكَ الْكَذِبَ وَهُوَ

عبدالرحمان بن ابراہیم الدمشقی، ہارون بن اسحاق، ابن ابی فدیک، سلمۃ بن وردان، انس بن مالک سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص جھوٹ کو باطل سمجھ کر ترک کرے گا اس کے لیے جنت کے اطراف میں

بارے میں دو قول ہیں ایک تو یہ کہ متشابہات کی تاویل سوائے اللہ کے کسی کو معلوم نہیں۔ دوسرا قول یہ ہے۔ متشابہات کی تاویل و معنی، اللہ تعالیٰ نے راسخین فی العلم کو بھی علیٰ قدر مراتب بتائے ہیں۔

بَاطِلٌ بُنِيَ لَهُ قَصْرٌ فِي رَبَضِ الْجَنَّةِ وَمَنْ تَرَكَ الْمِرَاءَ وَهُوَ مُحِقٌّ بُنِيَ لَهُ فِي وَسَطِهَا وَمَنْ حَسَّنَ خُلُقَهُ بُنِيَ لَهُ فِي أَعْلَاهَا۔

## بَابُ اجْتِنَابِ الرَّأْيِ وَالْقِيَاسِ۔

۵۴- حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ ثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ إِدْرِيسَ وَعَبْدَةُ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ نُمَيْرٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ ح وَحَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ وَمَالِكُ بْنُ أَنَسٍ وَحَفْصُ بْنُ مَيْسَرَةَ وَشُعَيْبُ بْنُ إِسْحَاقَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ اللَّهَ لَا يَقْبِضُ الْعِلْمَ انْتِزَاعًا يَنْتَزِعُهُ مِنَ النَّاسِ وَلَكِنْ يَقْبِضُ الْعِلْمَ بِقَبْضِ الْعُلَمَاءِ فَإِذَا لَمْ يُبْقِ عَالِمًا اتَّخَذَ النَّاسُ رُءُوسًا جُهَّالًا فَسُئِلُوا فَأَفْتَوْا بِغَيْرِ عِلْمٍ فَضَلُّوا وَأَضَلُّوا۔

۵۵- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يَزِيدَ عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي أَيُّوبَ حَدَّثَنِي أَبُو هَانِئٍ حُمَيْدُ بْنُ هَانِئٍ الْخَوْلَانِيُّ عَنْ أَبِي عُثْمَانَ مُسْلِمِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَفْتَى بِفُتْيَا غَيْرَ ثَبْتٍ فَإِنَّمَا إِثْمُهُ عَلَى مَنْ أَفْتَاهُ۔

۵۶- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ الْهَمْدَانِيُّ حَدَّثَنِي

محل تیار کیا جائے گا۔ اور جو جھگڑے کو حق سمجھتے ہوئے چھوڑیگا اس کے لیے جنت کے درمیان محل تیار کیا جائے گا اور جو خوش خلق اختیار کریگا اس کے لیے جنت کے بلند ترین حصہ میں محل تیار کیا جائے گا

## رائے اور قیاس سے احتراز کا بیان

ابو کریب عبداللہ بن ادریس، عبدہ، ابو معاویہ، عبداللہ بن نمیر، محمد بن بشرح، سوید بن سعید، علی بن مسہر، مالک بن انس، حفص بن میسرہ، شعیب بن اسحاق، ہشام بن عروہ، عروۃ بن الزبیر، عبداللہ بن عمرو بن العاص فرماتے ہیں اللہ تعالے علم کو ایسے نہیں اٹھائے گا کہ لوگوں کے دلوں سے چھین لے۔ لیکن علم کو علماء کی موت کے ذریعہ چھینا جائے گا۔ جب کوئی عالم باقی نہ رہے گا تو لوگ جہلاء کو اپنا رئیس بنا لیں گے۔ ان سے سوالات کریں گے وہ علم کے بغیر فتوے دیں گے خود بھی گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، عبداللہ بن یزید، سعید بن ابی ایوب، ابو ہانی حمید بن ہانی الخولانی، ابو عثمان مسلم بن یسار، ابو ہریرہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے بغیر ثبوت کے فتوے دیا تو اس کا گناہ فتوے دینے والے پر ہوگا۔

محمد بن العلاء الہمدانی، رشدین بن سعد، جعفر بن عون

لہ دین کے مخصوص خدام یعنی حضرات علمائے کرام کے دو طبقے مخصوص طور پر دین کی خدمت میں نمایاں اور پیش پیش رہے ہیں۔ ایک محدثین کا طبقہ۔ جسکا مشغلہ احادیث نبوی کی حفاظت اور نشر و اشاعت رہا۔ یعنی اس طبقہ کو احادیث نبوی کی روایت اور ان کے بیان و اہتمام سے کام رہا اور انہوں نے اسناد و الفاظ حدیث پر گہری نظر رکھی۔

دوسرا طبقہ فقہاء امت کا۔ جنہوں نے قرآنی آیات اور احادیث نبوی سے مسائل و احکام کا استنباط و استخراج کیا اور الفاظ حدیث سے زیادہ معانی حدیث اور اس سلسلہ کے اصول و قواعد پر نظر مرکوز رکھی۔ اسی لئے محدثین کو بمنزلہ عطار کے اور فقہاء کرام کو بمنزلہ اطباء کے کہا گیا ہے۔ چنانچہ حضرت ملا علی قاری فرماتے ہیں۔ جس مفتی سے کوئی ایسا مسئلہ دریافت کیا جائے جس کا جواب وہ جانتا نہیں ہے تو اسکا فرض ہے کہ فتویٰ دینے میں عجلت نہ کرے اور نہ اپنے سے بڑے عالم سے پوچھتے ہوئے شرمائے جبکہ مفتی کے سوا دوسرے کو سکوت اختیار کرنا چاہیے۔

رِشْدِيْنُ بْنُ سَعْدٍ وَجَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ عَنِ ابْنِ أَنْعُمٍ هُوَ الْأَفْرِيْقِيُّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ رَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِلْمُ ثَلَاثَةٌ وَمَا كَانَ سِوٰى ذٰلِكَ فَهُوَ فَضْلٌ آيَةٌ مُحْكَمَةٌ أَوْ سُنَّةٌ قَائِمَةٌ أَوْ فَرِيْضَةٌ عَادِلَةٌ۔

ابن انعم الافریقی، عبدالرحمان بن رافع، عبداللہ بن عمرو سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اصل میں علم تین ہیں اس کے سوا سب غیر ضروری ہیں آیات محکمات کا علم، سنت قائمہ اور اجتہادی احکام،

۵۷۔ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ حَمَّادٍ سَجَّادَةُ ثَنَا يَحْيَى ابْنُ سَعِيْدٍ الْأُمَوِيُّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ حَسَّانَ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ نُسَيٍّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ غَنْمٍ ثَنَا مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ قَالَ لَمَّا بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الْيَمَنِ قَالَ لَا تَقْضِيَنَّ وَلَا تَفْصِلَنَّ إِلَّا بِمَا تَعْلَمُ وَإِنْ أَشْكَلَ عَلَيْكَ أَمْرٌ فَقِفْ حَتّٰى تَبَيَّنَهُ أَوْ تَكْتُبَ إِلَيَّ فِيْهِ۔

حسن بن حماد سجادہ، یحیی بن سعید الاموی، محمد بن سعید بن حسان، عبادہ بن نسی، عبدالرحمان بن غنم، معاذ بن جبل فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مجھے یمن کی طرف بھیجا تو ارشاد فرمایا جس کا تمہیں علم ہو اس کا فیصلہ کرنا، اور جس شئے کا علم نہ ہو، اس میں سکوت اختیار کرنا جب تک وہ تمہارے سامنے بیان نہ کر دی جائے یا اس کے بارے میں کچھ تمہارے لیے تحریر کیا نہ جائے۔

۵۸۔ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيْدٍ ثَنَا ابْنُ أَبِي الرِّجَالِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَمْرٍو الْأَوْزَاعِيِّ عَنْ عَبْدَةَ بْنِ أَبِيْ لُبَابَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَمْ يَزَلْ أَمْرُ بَنِيْ إِسْرَائِيْلَ مُعْتَدِلًا حَتّٰى نَشَأَ فِيْهِمُ الْمُوَلَّدُوْنَ أَبْنَاءُ سَبَايَا الْأُمَمِ فَقَالُوْا بِالرَّأْيِ فَضَلُّوْا وَأَضَلُّوْا۔

سوید بن سعید، ابن ابی الرجال، عبدالرحمان بن عمرو الاوزاعی، عبدۃ بن ابی لبابہ، عبداللہ بن عمرو بن العاص کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بنو اسرائیل اس وقت تک ٹھیک رہے جب تک ان میں صحیح اولاد ہوتی رہی اور جب ان میں دوسرے لوگوں اور قیدیوں کی اولاد شریک ہوگئی، تو انہوں نے اپنی رائے سے فتوے دینے شروع کیے خود بھی گمراہ ہوئے اور دوسروں کو بھی گمراہ کیا۔

## بَابٌ ۹ فِي الْإِيْمَانِ۔

## ایمان کا بیان

۵۹۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ الطَّنَافِسِيُّ ثَنَا وَكِيْعٌ ثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ دِيْنَارٍ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِيْمَانُ بِضْعٌ وَسِتُّوْنَ أَوْ سَبْعُوْنَ بَابًا أَدْنَاهَا إِمَاطَةُ الْأَذٰى عَنِ الطَّرِيْقِ وَأَرْفَعُهَا قَوْلُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَالْحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِنَ الْإِيْمَانِ۔

علی بن محمد الطنافسی، وکیع، سفیان، سہیل بن ابی صالح عبداللہ بن دینار، ابو ہریرہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ایمان کی ساٹھ یا ستر سے کچھ زائد شاخیں ہیں۔ اس میں سب سے معمولی راستے سے تکلیف دہ چیز کا دور کرنا ہے، سب سے عمدہ لا الہ الا اللہ کہنا ہے، اور شرم و حیا بھی ایمان کی ایک شاخ ہے۔

حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا أَبُوْ خَالِدٍ الْأَحْمَرُ

ابو بکر بن ابی شیبہ، ابو خالد الاحمر، ابن عجلان۔

عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ ح وَحَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ رَافِعٍ ثَنَا جَرِيرٌ عَنْ سُهَيْلٍ جَمِيعًا عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِينَارٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهُ۔

ح، عمرو بن رافع، جریر، سہیل، عبداللہ بن دینار، ابو صالح اس سند سے بھی یہ روایت ابوہریرہ سے مروی ہے۔ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سابقہ حدیث کے مطابق ارشاد فرمایا۔

۶۱ - حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ أَبِي سَهْلٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيدَ قَالَا ثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَمِعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا يَعِظُ أَخَاهُ فِي الْحَيَاءِ فَقَالَ إِنَّ الْحَيَاءَ شُعْبَةٌ مِنَ الْإِيمَانِ۔

سہل بن ابی سہل، محمد بن عبداللہ بن یزید، سفیان، زہری، سالم، ابن عمر فرماتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو دیکھا جو اپنے بھائی کو حیا کے چھوڑنے کی نصیحت کر رہا تھا۔ آپ نے فرمایا حیا تو ایمان کی شاخ ہے۔

۶۲ - حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الْأَعْمَشِ ح وَحَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مَيْمُونٍ الرَّقِّيُّ ثَنَا سَعِيدُ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِنْ خَرْدَلٍ مِنْ كِبْرٍ وَلَا يَدْخُلُ النَّارَ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِنْ خَرْدَلٍ مِنْ إِيمَانٍ۔

سوید بن سعید، علی بن مسہر، اعمش، علی بن میمون الرقی سعید بن مسلمہ، اعمش، ابراہیم، علقمہ، عبداللہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر تکبر ہوگا وہ جنت میں داخل نہ ہوگا، اور جس کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہوگا وہ دوزخ میں داخل نہ ہوگا۔

۶۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا مَعْمَرٌ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا خَلَّصَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِينَ مِنَ النَّارِ وَأَمِنُوا فَمَا مُجَادَلَةُ أَحَدِكُمْ لِصَاحِبِهِ فِي الْحَقِّ يَكُونُ لَهُ فِي الدُّنْيَا أَشَدَّ مُجَادَلَةً مِنَ الْمُؤْمِنِينَ لِرَبِّهِمْ فِي إِخْوَانِهِمُ الَّذِينَ أُدْخِلُوا النَّارَ قَالَ يَقُولُونَ رَبَّنَا إِخْوَانُنَا كَانُوا يُصَلُّونَ مَعَنَا وَيَصُومُونَ مَعَنَا وَيَحُجُّونَ مَعَنَا فَأَدْخَلْتَهُمُ النَّارَ فَيَقُولُ اذْهَبُوا فَأَخْرِجُوا مَنْ عَرَفْتُمْ مِنْهُمْ فَيَأْتُونَهُمْ فَيَعْرِفُونَهُمْ بِصُوَرِهِمْ لَا تَأْكُلُ النَّارُ صُوَرَهُمْ فَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ النَّارُ إِلَى أَنْصَافِ سَاقَيْهِ وَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ إِلَى كَعْبَيْهِ فَيُخْرِجُونَهُمْ

محمد بن یحیٰی، عبدالرزاق، معمر، زید بن اسلم، عطاء بن یسار، ابو سعید خدری فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ایمان والوں کو نجات عطا فرمائے گا اور دوزخ سے محفوظ ہو جائیں گے، تو وہ ان لوگوں کے لیے جو دوزخ میں ہیں خدا سے اس شخص سے بھی زیادہ جھگڑا کریں گے جو دنیا میں اپنے ساتھی کے لیے اس کے حق پر جھگڑتا ہے۔ اور کہیں گے اے ہمارے پروردگار یہ ہمارے بھائی ہیں ہمارے ساتھ نمازیں پڑھا کرتے تھے ہمارے ساتھ روزے رکھتے تھے اور ہمارے ساتھ حج کیا کرتے تھے تو نے انہیں دوزخ میں داخل کر دیا۔ اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا۔ جاؤ تم جن لوگوں کو جانتے ہو انہیں دوزخ سے نکال لو، وہ آئیں گے اور ان کی صورتیں پہچانیں گے۔ ان کی صورتوں کو آگ نے نہ کھایا ہوگا، بعض کو تو آدھی پنڈلیوں تک آگ نے کھا لیا ہوگا۔ اور بعض کو ٹخنوں تک۔ وہ

يَقُولُونَ رَبَّنَا أَخْرَجْنَا مَنْ أَمَرْتَنَا ثُمَّ يَقُولُ أَخْرِجُوا مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ دِينَارٍ مِنَ الْإِيمَانِ ثُمَّ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ نِصْفِ دِينَارٍ ثُمَّ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِنْ خَرْدَلٍ قَالَ أَبُو سَعِيدٍ فَمَنْ لَمْ يُصَدِّقْ هٰذَا فَلْيَقْرَأْ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ وَإِنْ تَكُ حَسَنَةً يُضَاعِفْهَا وَيُؤْتِ مِنْ لَدُنْهُ أَجْرًا عَظِيمًا۔

انہیں نکال لائیں گے اور عرض گزار ہوں گے۔ اے خداوند! جن کے بارے میں تو نے ہمیں حکم دیا تھا ہم نے انہیں نکال دیا۔ پھر حکم ہوگا اچھا جاؤ جس کے دل میں اشرفی کے برابر بھی ایمان ہو اسے نکال لو پھر حکم ہوگا جس کے دل میں نصف دینار کے برابر ہو اسے بھی نکال لو پھر حکم ہوگا جس کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہو اسے بھی نکال لو۔ ابوسعید خدری فرماتے ہیں جسے یقین نہ آتا ہو وہ یہ آیت ان اللہ لا یظلم مثقال ذرة وان تک حسنة یضاعفها ویؤت من لدنہ اجراً عظیما پڑھ لے (ترجمہ بیشک اللہ تعالیٰ ایک ذرہ برابر ظلم نہیں کرینگے اور اگر ایک نیکی ہوگی تو اسکو دگنی کر دیں گے اور اپنے پاس سے اجر عظیم دیں گے (سورہ نساء آیت ۴۰ پ ۵)

۶۴۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ نَجِيحٍ وَكَانَ ثِقَةً عَنْ أَبِي عِمْرَانَ الْجَوْنِيِّ عَنْ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ فِتْيَانٌ حَزَاوِرَةٌ فَتَعَلَّمْنَا الْإِيمَانَ قَبْلَ أَنْ نَتَعَلَّمَ الْقُرْآنَ ثُمَّ تَعَلَّمْنَا الْقُرْآنَ فَازْدَدْنَا بِهِ إِيمَانًا۔

علی بن محمد، وکیع، حماد بن نجیح، ابو عمران الجونی جندب بن عبداللہ کہتے ہیں ہم نوعمری کے زمانہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چلے۔ آپ نے ہمیں قرآن سکھانے سے پہلے ایمان کی تعلیم دی پھر قرآن کی تعلیم دی جس سے ہمارا ایمان بڑھ گیا۔

۶۵۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ نِزَارٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صِنْفَانِ مِنْ هٰذِهِ الْأُمَّةِ لَيْسَ لَهُمَا فِي الْإِسْلَامِ نَصِيبٌ الْمُرْجِئَةُ وَالْقَدَرِيَّةُ۔

علی بن محمد، محمد بن فضیل، علی بن بزار، بزار، عکرمہ، ابن عباس فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس امت میں سے دو گروہوں کا اسلام میں کوئی حصہ نہیں ایک مرجیہ اور ایک قدریہ۔

۶۶۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ كَهْمَسِ بْنِ الْحَسَنِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ يَعْمَرَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عُمَرَ قَالَ كُنَّا جُلُوسًا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَاءَ رَجُلٌ شَدِيدُ بَيَاضِ الثِّيَابِ شَدِيدُ سَوَادِ شَعْرِ الرَّأْسِ لَا يُرَى عَلَيْهِ أَثَرُ سَفَرٍ وَلَا يَعْرِفُهُ مِنَّا أَحَدٌ قَالَ فَجَلَسَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَسْنَدَ رُكْبَتَيْهِ إِلَى رُكْبَتَيْهِ وَوَضَعَ يَدَيْهِ عَلَى فَخِذَيْهِ ثُمَّ قَالَ يَا مُحَمَّدُ مَا الْإِسْلَامُ قَالَ شَهَادَةُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللّٰهِ وَإِقَامُ الصَّلٰوةِ وَإِيتَاءُ الزَّكٰوةِ وَصَوْمُ رَمَضَانَ وَحَجُّ الْبَيْتِ فَقَالَ صَدَقْتَ فَعَجِبْنَا مِنْهُ يَسْأَلُهُ وَيُصَدِّقُهُ ثُمَّ قَالَ يَا مُحَمَّدُ مَا الْإِيمَانُ

علی بن محمد، وکیع، کہمس بن الحسن، عبداللہ بن بریدہ، یحییٰ بن یعمر، ابن عمر حضرت عمر فرماتے ہیں ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں ایک شخص آیا جس کے کپڑے نہایت ہی سفید، بال خوب سیاہ تھے اس پر سفر کا کوئی نشان نہ تھا اور ہم میں سے کوئی اسے پہچانتا نہ تھا حضرت عمر فرماتے ہیں وہ حضور کے پاس آ کر بیٹھ گیا اور اپنے گھٹنے آپ کے گھٹنوں سے ملا لیے اور اپنے ہاتھ آپکی رانوں پر رکھ کر سوال کیا اے محمد اسلام کیا چیز ہے؟ آپ نے فرمایا اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں نماز پڑھنا زکوۃ دینا رمضان کے روزے رکھنا اور بیت اللہ کا حج کرنا اس نے جواب دیا آپ نے سچ فرمایا ہمیں اس کی اس بات سے تعجب ہوا کہ خود ہی سوال کرتا ہے اور خود ہی تصدیق کرتا ہے پھر اس نے سوال کیا اے محمد ایمان کس چیز کا نام ہے آپ نے فرمایا اللہ اس کے فرشتوں اس کے رسول اسکی

قَالَ اَنْ تُؤْمِنَ بِاللّٰهِ وَمَلَائِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ
وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْقَدَرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ قَالَ صَدَقْتَ
فَعَجِبْنَا مِنْهُ يَسْأَلُهٗ وَيُصَدِّقُهٗ ثُمَّ قَالَ يَا مُحَمَّدُ
مَا الْاِحْسَانُ قَالَ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنَّكَ اِنْ
لَا تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ قَالَ فَمَتَى السَّاعَةُ قَالَ مَا الْمَسْئُوْلُ
عَنْهَا بِاَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ قَالَ فَمَا اَمَارَتُهَا قَالَ اَنْ تَلِدَ
الْاَمَةُ رَبَّتَهَا قَالَ وَكِيْعٌ يَعْنِيْ تَلِدُ الْعَجَمُ الْعَرَبَ
وَاَنْ تَرَى الْحُفَاةَ الْعُرَاةَ الْعَالَةَ رِعَاءَ الشَّاءِ يَتَطَاوَلُوْنَ
فِي الْبِنَاءِ قَالَ ثُمَّ قَالَ فَلَقِيَنِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ بَعْدَ ثَلَاثٍ فَقَالَ اَتَدْرِيْ مَنِ الرَّجُلُ قُلْتُ
اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ ذَاكَ جِبْرِيْلُ اَتَاكُمْ يُعَلِّمُكُمْ
مَعَالِمَ دِيْنِكُمْ۔

۶۷۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ
عُلَيَّةَ عَنْ اَبِيْ حَيَّانَ عَنْ اَبِيْ زُرْعَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ
كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا بَارِزًا لِلنَّاسِ
فَاَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْاِيْمَانُ قَالَ اَنْ
تُؤْمِنَ بِاللّٰهِ وَمَلَائِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَلِقَائِهٖ
وَتُؤْمِنَ بِالْبَعْثِ الْاٰخِرِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْاِسْلَامُ
قَالَ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكَ بِهٖ شَيْئًا وَتُقِيْمَ الصَّلٰوةَ
الْمَكْتُوْبَةَ وَتُؤَدِّيَ الزَّكٰوةَ الْمَفْرُوْضَةَ وَتَصُوْمَ
رَمَضَانَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْاِحْسَانُ قَالَ اَنْ
تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنَّكَ اِنْ لَا تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ
قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَتَى السَّاعَةُ
قَالَ مَا الْمَسْئُوْلُ عَنْهَا بِاَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ وَلٰكِنْ سَاُحَدِّثُكَ
عَنْ اَشْرَاطِهَا اِذَا وَلَدَتِ الْاَمَةُ رَبَّتَهَا فَذٰلِكَ مِنْ
اَشْرَاطِهَا وَاِذَا تَطَاوَلَ رِعَاءُ الْغَنَمِ فِي الْبُنْيَانِ فَذٰلِكَ
مِنْ اَشْرَاطِهَا فِيْ خَمْسٍ لَا يَعْلَمُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ فَتَلَا رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ
وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْاَرْحَامِ وَمَا تَدْرِيْ

کتابوں قیامت کے دن اور اچھی بری تقدیر پر ایمان لانا اس نے جواب دیا آپ نے سچ فرمایا ہمیں اس بات سے تعجب ہوا کہ خود ہی سوال کرتا ہے اور خود ہی تصدیق کرتا ہے پھر اس نے سوال کیا اے محمد احسان کس چیز کا نام ہے آپ نے فرمایا تو اللہ کی ایسے عبادت کرے گویا کہ اللہ کو دیکھ رہا ہے اگر تو اللہ کو نہیں دیکھ سکتا تو اللہ تو تجھے دیکھ رہا ہے اس نے پوچھا قیامت کب واقع ہوگی آپ نے فرمایا جس سے سوال کیا گیا ہے وہ سوال کرنے والے سے زیادہ نہیں جانتا۔ اس نے دریافت کیا اس کی نشانیاں کیا ہیں آپ نے فرمایا جب باندی اپنے آقا کو جننے لگ جائے گی وکیع کہتے ہیں یعنی عجم عرب کو جننے لگ جائیں گے اور جب تو ننگے جسم، ننگے پیر چرواہوں کو دیکھے گا کہ وہ بڑے بڑے محل تیار کرنے لگے ہیں حضرت عمر فرماتے ہیں نبی کریم تین روز کے بعد مجھ سے ملے تو فرمایا اے عمر تم جانتے ہو وہ شخص کون تھا میں نے عرض کیا اللہ اور اسکا رسول زیادہ جانتے ہیں آپ نے فرمایا وہ جبرائیل تھے جو تمہیں تمہارے دین کی تعلیم دینے کے لیے آئے تھے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، اسماعیل بن علیہ، ابوحیان، ابوزرعہ، ابوہریرہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز باہر لوگوں میں تشریف فرما تھے کہ ایک شخص آپ کی خدمت اقدس میں آیا اور اس نے عرض کیا یا رسول اللہ ایمان کس چیز کا نام ہے آپ نے فرمایا اللہ اس کے ملائکہ اس کی کتابوں اس کے رسولوں، اس کی ملاقات اور قیامت کے دن پر ایمان لانا اس نے عرض کیا یا رسول اللہ اسلام کیا شئے ہے آپ نے فرمایا اللہ کی عبادت کرنا اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا۔ فرض نماز پڑھنا۔ فرض زکوٰۃ دینا اور رمضان کے روزے رکھنا اس نے عرض کیا یا رسول اللہ احسان کس چیز کا نام ہے آپ نے فرمایا اللہ کی ایسے عبادت کرنا گویا تم اللہ کو دیکھ رہے ہو اور اگر تم اللہ کو نہیں دیکھتے تو اللہ تو تمہیں دیکھ رہا ہے اس نے عرض کیا یا رسول اللہ قیامت کب آئے گی آپ نے فرمایا جس سے سوال کیا گیا ہے وہ سوال کرنے والے سے زیادہ نہیں جانتا۔ ہاں میں تم سے اس کی نشانیاں بیان کرتا ہوں جب باندی اپنے مالک کو جننے لگ جائے گی یہ بھی قیامت کی نشانی ہے اور بکریاں چرانے والے بڑے بڑے محل بنانے لگ جائیں گے یہ بھی قیامت کی ایک علامت ہے، پانچ چیزیں ایسی ہیں جنہیں اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا پھر آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ اللہ ہی کے پاس قیامت کا علم ہے۔ وہی جانتا ہے بارش کب ہوگی۔ وہی جانتا ہے کہ رحموں میں کیا ہے اور

نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ۔

کوئی نفس یہ نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کمائے گا اور کوئی نفس نہیں جانتا کہ وہ کہاں مرے گا۔ اللہ تعالیٰ جاننے والا خبردار ہے۔

۶۸۔ حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ أَبِي سَهْلٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ قَالَا ثَنَا عَبْدُ السَّلَامِ بْنُ صَالِحٍ أَبُو الصَّلْتِ الْهَرَوِيُّ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُوسَى الرِّضَى عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِيمَانُ مَعْرِفَةٌ بِالْقَلْبِ وَقَوْلٌ بِاللِّسَانِ وَعَمَلٌ بِالْأَرْكَانِ قَالَ أَبُو الصَّلْتِ لَوْ قُرِئَ هَذَا الْإِسْنَادُ عَلَى مَجْنُونٍ لَبَرَأَ۔

سہل بن ابی سہل، محمد بن اسماعیل، عبدالسلام بن صالح، ابو الصلت الہروی، علی بن موسیٰ الرضا، موسیٰ الرضا، جعفر بن محمد، محمد، علی بن الحسین، حسین۔ علی بن ابی طالب سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دل سے پہچاننے، زبان سے اقرار کرنے اور ارکان سے عمل کرنے کا نام ایمان ہے۔ ابو الصلت الہروی کا قول ہے۔ اگر یہ سند مجنوں پر پڑھی جائے تو وہ اچھا ہو جائے۔

۶۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ يُحَدِّثُ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتَّى يُحِبَّ لِأَخِيهِ أَوْ قَالَ لِجَارِهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ۔

محمد بن بشار، محمد بن المثنیٰ، محمد بن جعفر، شعبہ، قتادہ انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم سے کوئی اس وقت تک صاحب ایمان نہیں ہو سکتا جب تک اپنے بھائی یا پڑوسی کے لیے وہ بات پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

۷۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتَّى أَكُونَ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ وَلَدِهِ وَوَالِدِهِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ۔

محمد بن بشار، محمد بن المثنیٰ، محمد بن جعفر، شعبہ، قتادہ، انس ابن مالک سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں سے کوئی اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک میں اسے اس کی اولاد، اس کے والد اور تمام دنیا سے زیادہ محبوب یعنی پیارا نہ ہو جاؤں۔

۷۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيعٌ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَا تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ حَتَّى تُؤْمِنُوا وَلَا تُؤْمِنُوا حَتَّى تَحَابُّوا أَوَلَا أَدُلُّكُمْ عَلَى شَيْءٍ إِذَا فَعَلْتُمُوهُ تَحَابَبْتُمْ أَفْشُوا السَّلَامَ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ وکیع، ابو معاویہ، اعمش، ابو صالح ابوہریرہ سے روایت کی ہے کہ نبی کریم نے ارشاد فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم جنت میں داخل نہ ہو گے جب تک ایمان نہ لے آؤ اور اس وقت تک تم مومن نہیں ہو سکتے جب تک باہم محبت نہ کرنے لگو کیا میں تمہیں وہ بات نہ بتاؤں کہ جب تم اسے کرنے لگو گے تو تم میں آپس میں الفت پیدا ہو جائے گی تم ایک دوسرے کو خوب سلام کیا کرو

۷۲۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ ثَنَا عَفَّانُ ثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْأَعْمَشِ ح وَحَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ ثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ

محمد بن عبداللہ بن نمیر عفان، شعبہ، اعمش، ح ہشام بن عمار عیسٰی بن یونس، اعمش، ابو وائل، عبداللہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مسلمان کو گالی دین

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم سباب المسلم فسوق وقتاله كفر.

گناہ اور اسے قتل کرنا کفر ہے۔

۷۳۔ حدثنا نصر بن علي الجهضمي ثنا أبو أحمد ثنا أبو جعفر الرازي عن الربيع بن أنس عن أنس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من فارق الدنيا على الإخلاص لله وحده وعبادته لا شريك له وأقام الصلوة وآتى الزكوة مات والله عنه راض. قال أنس وهو دين الله الذي جاءت به الرسل وبلغوه عن ربهم قبل هرج الأحاديث واختلاف الأهواء وتصديق ذلك في كتاب الله في آخر ما نزل يقول الله فإن تابوا قال خلع الأوثان وعبادتها وأقاموا الصلوة وآتوا الزكوة وقال في آية أخرى فإن تابوا وأقاموا الصلوة وآتوا الزكوة فإخوانكم في الدين.

نصر بن علی الجہضمی، ابواحمد، ابوجعفر الرازی، ربیع بن انس بن مالک فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو کوئی اللہ کو خالص ایک سمجھتے ہوئے اور خالص اس کی عبادت کرتے ہوئے کہ اس کا کوئی ساجھی نہیں، نماز قائم رکھتے ہوئے اور زکوۃ ادا کرتے ہوئے دنیا سے رخصت ہوا تو اللہ اس سے خوش ہوں گا۔ انس فرماتے ہیں یہی وہ اللہ کا دین ہے جسے رسول لے کر آئے اور اپنے خدا کی جانب سے لوگوں تک پہنچایا، اختلاف آراء اور خواہشات کی وجہ سے پیدا ہوا اور اس کی تصدیق اللہ تعالی نے اپنی کتاب میں بھی فرمائی ہے اور اس صورت میں ہے جو آخر میں نازل ہوئی۔ اگر یہ توبہ کرلیں۔ بتوں کو اور بتوں کی عبادت کو چھوڑ دیں، نماز قائم کریں اور زکوۃ دیں، اور دوسری آیت میں ارشاد فرمایا، اگر یہ کفر سے توبہ کریں، نماز قائم کریں اور زکوۃ دیں تو یہ تمہارے دینی بھائی ہیں۔

۷۴۔ حدثنا أبو حاتم ثنا عبيد الله بن موسى العبسي ثنا أبو جعفر الرازي عن الربيع بن أنس مثله.

ابو حاتم، عبید اللہ بن موسی العبسی ابوجعفر الرازی، ربیع بن انس نے بھی سابقہ حدیث کے مانند روایت کی ہے۔

۷۵۔ حدثنا أحمد بن الأزهر ثنا أبو النضر ثنا أبو جعفر عن يونس عن الحسن عن أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم أمرت أن أقاتل الناس حتى يشهدوا أن لا إله إلا الله وأني رسول الله ويقيموا الصلوة ويؤتوا الزكوة.

احمد بن الازہر، ابوالنضر، ابوجعفر، یونس، حسن، ابوہریرہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مجھے لوگوں سے اس وقت تک لڑنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک وہ اس بات کی گواہی نہ دیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اور یہ کہ میں اللہ کا رسول ہوں، نماز پڑھیں اور زکوۃ ادا کریں۔

۷۶۔ حدثنا أحمد بن الأزهر ثنا محمد بن يوسف ثنا عبد الحميد بن بهرام عن شهر بن حوشب عن عبد الرحمن بن غنم عن معاذ بن جبل قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم أمرت أن أقاتل الناس حتى يشهدوا أن لا إله إلا الله وأني رسول الله ويقيموا الصلوة ويؤتوا الزكوة.

احمد بن الازہر، محمد بن یوسف، عبد الحمید بن بہرام، شہر بن حوشب عبد الرحمان بن غنم۔ معاذ بن جبل سے روایت ہے کہ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں سے اس وقت تک جنگ کرتا رہوں جب تک وہ اس بات کی گواہی نہ دیں یعنی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اس کا رسول ہوں اور نماز پڑھیں اور زکوۃ دیں۔

۷۷۔ حدثنا محمد بن إسمعيل الرازي أنبأ يونس بن محمد ثنا عبد الله بن محمد الليثي ثنا نزار بن حيان عن عكرمة عن ابن عباس وعن جابر بن عبد الله

محمد بن اسماعیل الرازی، یونس بن محمد، عبد اللہ بن محمد اللیثی نزار بن حیان، عکرمہ ابن عباس اور جابر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میری امت میں سے دو گروہ

قَالَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صِنْفَانِ مِنْ أُمَّتِي لَيْسَ لَهُمَا فِي الْإِسْلَامِ نَصِيبٌ أَهْلُ الْإِرْجَاءِ وَأَهْلُ الْقَدَرِ۔

ایسے ہیں جن کا اسلام میں کوئی حصہ نہیں۔ ایک مرجیہ اور ایک قدریہ۔

٧٨۔ حَدَّثَنَا أَبُو عُثْمَانَ الْبُخَارِيُّ سَعِيدُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ ثَنَا الْهَيْثَمُ بْنُ خَارِجَةَ ثَنَا إِسْمٰعِيلُ يَعْنِي ابْنَ عَيَّاشٍ عَنْ عَبْدِ الْوَهَّابِ بْنِ مُجَاهِدٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَابْنِ عَبَّاسٍ قَالَا الْإِيمَانُ يَزِيدُ وَيَنْقُصُ۔

ابو عثمان البخاری، سعید بن سعد، ہیثم بن خارجہ اسماعیل بن عیاش، عبدالوہاب بن مجاہد، مجاہد ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایمان میں کمی و بیشی ہوتی ہے (یہ عبدالوہاب بن مجالد مجہول ہے)

٧٩۔ حَدَّثَنَا أَبُو عُثْمَانَ الْبُخَارِيُّ ثَنَا الْهَيْثَمُ ثَنَا إِسْمَاعِيلُ عَنْ جَرِيرِ بْنِ عُثْمَانَ عَنِ الْحَارِثِ أَظُنُّهُ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ الْإِيمَانُ يَزْدَادُ وَيَنْتَقِصُ۔

ابو عثمان البخاری، ہیثم، اسماعیل، جریر بن عثمان حارث مجاہد، ابوالدرداء فرماتے ہیں ایمان کم اور زیادہ ہوتا ہے۔

## بَابٌ فِي الْقَدَرِ

## تقدیر کا بیان

٨٠۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ وَمُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ ح وَحَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مَيْمُونٍ الرَّقِّيُّ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ مَسْعُودٍ حَدَّثَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ الصَّادِقُ الْمَصْدُوقُ أَنَّهُ يُجْمَعُ خَلْقُ أَحَدِكُمْ فِي بَطْنِ أُمِّهِ أَرْبَعِينَ يَوْمًا ثُمَّ يَكُونُ عَلَقَةً مِثْلَ ذٰلِكَ ثُمَّ يَكُونُ مُضْغَةً مِثْلَ ذٰلِكَ ثُمَّ يَبْعَثُ اللّٰهُ إِلَيْهِ الْمَلَكَ فَيُؤْمَرُ بِأَرْبَعِ كَلِمَاتٍ فَيَقُولُ اكْتُبْ عَمَلَهُ وَأَجَلَهُ وَرِزْقَهُ وَشَقِيٌّ أَمْ سَعِيدٌ فَوَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ إِنَّ أَحَدَكُمْ لَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ الْجَنَّةِ حَتَّى مَا يَكُونَ بَيْنَهُ وَبَيْنَهَا إِلَّا ذِرَاعٌ فَيَسْبِقُ عَلَيْهِ الْكِتَابُ فَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ النَّارِ فَيَدْخُلُهَا وَإِنَّ أَحَدَكُمْ لَيَعْمَلُ بِعَمَلِ أَهْلِ النَّارِ حَتَّى مَا يَكُونَ بَيْنَهُ وَبَيْنَهَا

علی بن محمد، وکیع، محمد بن فضیل، ابومعاویہ، ح علی بن میمون الرقی، ابومعاویہ، محمد بن عبید، اعمش، زید بن وہب۔ عبداللہ بن مسعود فرماتے ہیں ہم سے صادق المصدوق محمد الرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا ماں کے پیٹ میں نطفہ چالیس روز تک رہتا ہے۔ پھر وہ گاڑھا خون بن جاتا ہے پھر چالیس روز کے بعد گوشت کا ایک جما ہوا ٹکڑا بن جاتا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ اس کی جانب ایک فرشتہ کو بھیجتا ہے اور اسے چار باتوں کا حکم دیا جاتا ہے کہ اس کا عمل، اس کی موت اور اس کا رزق لکھ۔ اور یہ بدبخت ہے یا نیک بخت قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر تم میں کوئی اہل جنت کا عمل کرتا رہے۔ حتیٰ کہ اس میں اور جنت میں ایک گز کا فاصلہ باقی رہ جائے۔ تو اس کا لکھا ہوا اس کی جانب سبقت کریگا اور وہ جہنمیوں کا عمل کر کے دوزخ میں داخل ہو جائیگا اور تم میں سے ایک عمل کرنے والا دوزخ کا عمل کرتا رہے گا جب اس میں اور دوزخ میں ایک گز کا

الا ذراع فيسبق عليه الكتاب فيعمل بعمل اهل الجنة فيدخلها۔

٨١- حدثنا علي بن محمد ثنا اسحاق بن سليمان قال سمعت ابا سنان عن وهب بن خالد الحمصي عن ابن الديلمي قال وقع في نفسي شيء من هذا القدر خشيت يفسد علي ديني وامري فاتيت ابي بن كعب فقلت يا ابا المنذر انه قد وقع في نفسي شيء من هذا القدر فخشيت على ديني وامري فحدثني من ذلك بشيء لعل الله ان ينفعني به فقال لو ان الله عذب اهل سماواته واهل ارضه لعذبهم وهو غير ظالم لهم ولو رحمهم لكانت رحمته خيرا لهم من اعمالهم ولو كان لك مثل جبل احد ذهبا او مثل جبل احد تنفقه في سبيل الله ما قبل منك حتى تؤمن بالقدر فتعلم ان ما اصابك لم يكن ليخطئك وان ما اخطاك لم يكن ليصيبك وانك ان مت على غير هذا ادخلت النار وعليك ان تاتي اخي عبد الله بن مسعود فتساله فاتيت عبد الله فسالته فذكر مثل ما قال ابي وقال لي ولا عليك ان تاتي حذيفة فاتيت حذيفة فسالته فقال مثل ما قالا وقال ائت زيد بن ثابت فاساله فاتيت زيد بن ثابت فسالته فقال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لو ان الله عذب اهل سماواته واهل ارضه لعذبهم وهو غير ظالم لهم ولو رحمهم لكانت رحمته خيرا لهم من اعمالهم ولو كان لك مثل احد ذهبا او مثل جبل احد ذهبا تنفقه في سبيل الله ما قبله منك حتى تؤمن بالقدر كله فتعلم ان ما اصابك لم يكن ليخطئك وما اخطاك لم

کا فاصلہ رہ جائے تو وہ جنتوں کا عمل کر کے جنت میں داخل ہو جائے گا۔

علی بن محمد، اسحاق بن سلیمان، ابوسنان، وہب بن خالد الحمصی، ابن الدیلمی کہتے ہیں تقدیر کے بارے میں میرے دل میں کچھ شبہات واقع ہوئے جس سے مجھے اپنے دین میں خرابی کا خوف پیدا ہوا میں ابی بن کعب کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے عرض کیا میرے دل میں تقدیر کے بارے میں کچھ خطرات پیدا ہو گئے ہیں جس سے مجھے اپنے دین میں خدشہ محسوس ہونے لگا آپ مجھ سے کوئی حدیث بیان فرمائیں شاید اللہ تعالی اس کے سبب مجھے فائدہ عطا فرمائے، ابی بن کعب نے فرمایا اگر اللہ تعالی تمام آسمان اور زمین کے باشندوں کو عذاب دینا چاہے تو وہ انہیں عذاب دے سکتا ہے اور یہ اس کا کوئی ظلم نہ ہو گا کیونکہ وہ سب کا مالک ہے اور مالک کو اپنی ملکیت میں تصرف کا حق حاصل ہے، اگر وہ ان پر رحم کرے تو اس کی رحمت ان کے اعمال سے بہتر ہو گی اگر تم کوہ اُحد کے برابر سونا یا مال اللہ کی راہ میں خرچ کرو تو وہ اس وقت تک، ہرگز قبول نہ ہو گا جب تک تقدیر پر ایمان نہ لے آؤ دیکھو جو بات تم پر آنے والی ہے جا نہیں سکتی جو نہیں آنے والی ہے وہ آ نہیں سکتی۔ اگر اس کے خلاف عقیدہ رکھتے ہوئے تمہیں موت آ گئی تو سمجھ لو کہ دوزخ میں جاؤ گے اگر تم یہ بات عبداللہ بن مسعود سے جا کر معلوم کرو تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ ابن الدیلمی کہتے ہیں میں عبداللہ بن مسعود کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے یہی بات پوچھی انہوں نے بھی وہی جواب دیا جو حضرت ابی نے دیا تھا۔ اور اس کے بعد مجھ سے فرمایا اگر تم حذیفہ رضی اللہ عنہ کے پاس جاؤ تو کوئی مضائقہ نہیں میں حذیفہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور ان سے دریافت کیا۔ انہوں نے بھی وہی جواب دیا جو ابی اور عبداللہ رضی اللہ عنہما نے دیا تھا۔ اس کے بعد فرمایا تم زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے پاس جا کر ان سے دریافت کرو۔ میں زید کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے سوال کیا انہوں نے فرمایا میں نے رسول اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ

يَكُنْ لِيُصِيبَكَ وَإِنَّكَ إِنْ مُتَّ عَلَى غَيْرِ هَذَا دَخَلْتَ النَّارَ.

٨٢ - حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمَنِ السُّلَمِيِّ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ كُنَّا جُلُوسًا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبِيَدِهِ عُودٌ فَنَكَتَ فِي الْأَرْضِ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ فَقَالَ مَا مِنْكُمْ مِنْ أَحَدٍ إِلَّا وَقَدْ كُتِبَ مَقْعَدُهُ مِنَ الْجَنَّةِ وَمَقْعَدُهُ مِنَ النَّارِ قِيلَ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَفَلَا نَتَّكِلُ قَالَ لَا اعْمَلُوا وَلَا تَتَّكِلُوا فَكُلٌّ مُيَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ لَهُ ثُمَّ قَرَأَ فَأَمَّا مَنْ أَعْطَى وَاتَّقَى وَصَدَّقَ بِالْحُسْنَى فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرَى وَأَمَّا مَنْ بَخِلَ وَاسْتَغْنَى وَكَذَّبَ بِالْحُسْنَى فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْعُسْرَى.

٨٣ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ الطَّنَافِسِيُّ قَالَا ثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ إِدْرِيسَ عَنْ رَبِيعَةَ بْنِ عُثْمَانَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حَبَّانَ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُؤْمِنُ الْقَوِيُّ خَيْرٌ وَأَحَبُّ إِلَى اللَّهِ مِنَ الْمُؤْمِنِ الضَّعِيفِ وَفِي كُلٍّ خَيْرٌ احْرِصْ عَلَى مَا يَنْفَعُكَ وَاسْتَعِنْ بِاللَّهِ وَلَا تَعْجِزْ فَإِنْ أَصَابَكَ شَيْءٌ فَلَا تَقُلْ لَوْ أَنِّي فَعَلْتُ كَذَا وَكَذَا وَلَكِنْ قُلْ قَدَّرَ اللَّهُ وَمَا شَاءَ فَعَلَ فَإِنَّ لَوْ تَفْتَحُ عَمَلَ الشَّيْطَانِ.

٨٤ - حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ وَيَعْقُوبُ بْنُ حُمَيْدِ بْنِ كَاسِبٍ قَالَا ثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ سَمِعَ طَاوُسًا يَقُولُ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يُخْبِرُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ احْتَجَّ آدَمُ وَمُوسَى فَقَالَ لَهُ مُوسَى يَا آدَمُ أَنْتَ أَبُونَا

فرماتے تھے کہ اگر اللہ تعالیٰ تمام آسمان اور زمین کو عذاب دینا چاہے۔ تو دے سکتا۔ پھر زید نے آخر تک وہی الفاظ بیان کئے۔

عثمان بن ابی شیبہ، وکیع، ح علی بن محمد، ابو معاویہ، وکیع، اعمش۔ سعد بن عبیدہ، ابو عبدالرحمٰن اسلمی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، ہم رسول اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بیٹھے ہوئے تھے آپ کے ہاتھ میں ایک لکڑی تھی جس سے آپ زمین کرید رہے تھے۔ آپ نے اپنا سر اقدس اٹھایا اور فرمایا تم میں سے کوئی شخص ایسا نہیں جس کا جنت اور دوزخ میں ٹھکانہ نہ لکھ دیا گیا ہو ہم نے عرض کیا کیوں نہ ہم اس لکھے ہوئے پر اعتماد کر لیں۔ آپ نے فرمایا۔ عمل کرو اور بھروسہ نہ کرو کیوں کہ آدمی جس کام کے لیے پیدا کیا گیا ہے وہ اس کے لیے آسان کر دیا جاتا ہے۔ پھر آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ تو وہ جس نے دیا اور پرہیزگاری کی اور سب سے اچھی کو سچ مانا بہت جلد ہم اسے آسانی مہیا کر دیں گے اور وہ جس نے بخل کیا اور بے پروا بنا اور سب سے اچھی کو جھٹلایا تو بہت جلد ہم اسے دشواری مہیا کر دیں گے (۹۲:۵تا۱۰)

ابوبکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد الطنافسی۔ عبداللہ بن ادریس، ربیعہ بن عثمان، محمد بن یحیٰ بن حبان، اعرج، ابوہریرہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا مؤمن قوی زیادہ بہتر ہے اور اللہ کو زیادہ محبوب ہے مؤمن ضعیف سے۔ تجھے ہر اچھے کام میں حریص ہونا چاہیے تاکہ تجھے فائدہ پہنچے، خدا سے امداد کا طلب گار رہ اور معذور نہ بن۔ اگر کسی کام میں تجھے صدمہ پہنچے تو یہ نہ کہہ کہ اگر میں یہ کام ایسے ایسے کرتا تو ایسا نہ ہوتا۔ بلکہ یہ کہا کر کہ خدا نے ایسے ہی مقدر کر دیا تھا وہ جو چاہے کرتا ہے ورنہ تجھ پر شیطان کا عمل کھل جائے گا (یعنی شیطان کا اثر ہو جائے گا)

ہشام بن عمار، یعقوب بن حمید بن کاسب۔ ابن عیینہ۔ عمرو بن دینار، طاؤس، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ آدم علیہ السلام اور موسیٰ علیہ السلام کا تنازعہ ہوا۔ موسیٰ نے آدم سے کہا اے آدم علیہ السلام آپ ہمارے باپ ہیں آپ نے ہی لغزش

خَيَّبْتَنَا وَأَخْرَجْتَنَا مِنَ الْجَنَّةِ بِذَنْبِكَ فَقَالَ لَهُ آدَمُ يَا مُوسَى اصْطَفَاكَ اللّٰهُ بِكَلَامِهِ وَخَطَّ لَكَ التَّوْرَاةَ بِيَدِهِ أَتَلُومُنِي عَلَى أَمْرٍ قَدَّرَهُ اللّٰهُ عَلَيَّ قَبْلَ أَنْ يَخْلُقَنِي بِأَرْبَعِينَ سَنَةً فَحَجَّ آدَمُ مُوسَى فَحَجَّ آدَمُ مُوسَى فَحَجَّ آدَمُ مُوسَى ثَلَاثًا۔

٨٥۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَامِرِ بْنِ زُرَارَةَ ثَنَا شَرِيكٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ رِبْعِيٍّ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتَّى يُؤْمِنَ بِأَرْبَعٍ بِاللّٰهِ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللّٰهِ وَبِالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَالْقَدَرِ۔

٨٦۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا طَلْحَةُ بْنُ يَحْيَى بْنِ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ عَمَّتِهِ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ قَالَتْ دُعِيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى جَنَازَةِ غُلَامٍ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ طُوبَى لِهٰذَا عُصْفُورٌ مِنْ عَصَافِيرِ الْجَنَّةِ لَمْ يَعْمَلِ السُّوءَ وَلَمْ يُدْرِكْهُ قَالَ أَوَ غَيْرَ ذٰلِكَ يَا عَائِشَةُ إِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ لِلْجَنَّةِ أَهْلًا خَلَقَهُمْ لَهَا وَهُمْ فِي أَصْلَابِ آبَائِهِمْ وَخَلَقَ لِلنَّارِ أَهْلًا خَلَقَهُمْ لَهَا وَهُمْ فِي أَصْلَابِ آبَائِهِمْ۔

٨٧۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ عَنْ زِيَادِ بْنِ إِسْمَاعِيلَ الْمَخْزُومِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبَّادِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ

کھا کر ہمیں جنت سے خارج کیا ہے آدم نے جواب دیا اے موسٰے اللہ نے آپکو اپنے کلام کے ذریعہ معزز بنایا اور اپنے دست اقدس سے تورات عطا فرمائی کیا آپ مجھے اس کام پر ملامت کرتے ہیں جو اللہ تعالٰی نے میری پیدائش سے چالیس سال پہلے تقدیر میں لکھ دی تھی آدم موسٰی پر غالب آگئے۔ آدم موسٰی پر غالب آگئے۔ آدم موسٰی پر (غالب آگئے)

عبد اللہ بن عامر بن زرارہ، شریک، منصور، ربعی، حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کوئی شخص ایمان والا اس وقت نہیں ہو سکتا جب تک چار چیزوں پر ایمان نہ لے آئے اول توحید تعالٰی کی وحدانیت پر کہ اسکا کوئی شریک نہیں دوم میری رسالت پر سوم موت کے بعد اٹھنے پر چہارم تقدیر پر۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد، وکیع، طلحۃ بن یحیٰی بن طلحہ بن عبید اللہ، عائشہ بنت طلحہ، حضرت عائشہ ام المومنین فرماتی ہیں حضور کو ایک انصاری بچے کے جنازے کے لیے بلایا گیا، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ اس کے لیے مسرت کا مقام ہے یہ جنت کی چڑیوں میں سے ایک چڑیا ہے اس نے نہ تو برا عمل کیا اور نہ برائی کو پایا آپ نے فرمایا اے عائشہ یہ بات نہیں، اللہ تعالٰے نے جنت کے لیے جنہیں پیدا کیا ہے وہ اپنے باپوں کی پشتوں میں تھے۔ اور جنہیں دوزخ کے لیے پیدا کیا ہے وہ بھی اپنے باپوں کی پشت میں تھے (یعنی اسی وقت ان کے لیے جنت لکھ دی گئی تھی۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد، وکیع، سفیان ثوری زیاد بن اسماعیل المخزومی، محمد بن عباد بن جعفر، ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ مشرکین قریش حضور

ف ١٢: یہ روایت مختلف کتب حدیث میں موجود ہے لیکن ان میں ایک تو یہ الفاظ نہیں کہ خدا نے اے موسٰی تجھے اپنے ہاتھ سے تورات دی دوسرے آدم کا قول کہ خدا نے میری خلقت سے چالیس سال قبل یہ بات تقدیر میں لکھ دی تھی۔ ترمذی کے الفاظ ہیں کہ زمین و آسمان کی پیدائش سے قبل یہ بات تقدیر میں لکھ دی تھی اور یہ بات ظاہر ہے کہ زمین و آسمان کی خلقت حضرت آدم سے قبل ہوئی اور تقدیر کب لکھی گئی اس کی وضاحت ترمذی کی دوسری روایت سے یہ ظاہر ہے کہ اللہ تعالٰی نے زمین آسمان کی خلقت سے پچاس ہزار سال قبل تقدیر لکھ دی تھی۔ ترمذی کہتے ہیں یہ حدیث حسن صحیح غریب ہے دوسری روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اللہ نے سب سے پہلے قلم کو پیدا فرمایا اور اس سے کہا لکھ اس نے سوال کیا کیا لکھوں، جواب ملا تقدیر لکھ اور جو کچھ ابد تک ہونے والا ہے معلوم ہوا کہ تقدیر خلقت قلم کے بعد زمین و آسمان سے پچاس ہزار سال قبل لکھی گئی۔ نہ کہ چالیس سال

أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ مُشْرِكُو قُرَيْشٍ يُخَاصِمُونَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْقَدَرِ فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ يَوْمَ يُسْحَبُونَ فِي النَّارِ عَلٰى وُجُوهِهِمْ ذُوقُوا مَسَّ سَقَرَ إِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنَاهُ بِقَدَرٍ۔

۸۸۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ ثَنَا مَالِكُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ ثَنَا يَحْيَى بْنُ عُثْمَانَ مَوْلٰى أَبِي بَكْرٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ دَخَلَ عَلٰى عَائِشَةَ فَذَكَرَ لَهَا شَيْئًا مِنَ الْقَدَرِ فَقَالَتْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ تَكَلَّمَ فِي شَيْءٍ مِنَ الْقَدَرِ سُئِلَ عَنْهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَمَنْ لَمْ يَتَكَلَّمْ فِيهِ لَمْ يُسْأَلْ عَنْهُ۔

۸۹۔ قَالَ أَبُو الْحَسَنِ الْقَطَّانُ حَدَّثَنَاهُ حَازِمُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ سِنَانٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ عُثْمَانَ فَذَكَرَ نَحْوَهُ۔

۹۰۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ثَنَا دَاوُدُ بْنُ أَبِي هِنْدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى أَصْحَابِهِ وَهُمْ يَخْتَصِمُونَ فِي الْقَدَرِ فَكَأَنَّمَا يُفْقَأُ فِي وَجْهِهِ حَبُّ الرُّمَّانِ مِنَ الْغَضَبِ فَقَالَ بِهٰذَا أُمِرْتُمْ أَوْ لِهٰذَا خُلِقْتُمْ تَضْرِبُونَ الْقُرْآنَ بَعْضَهُ بِبَعْضٍ بِهٰذَا هَلَكَتِ الْأُمَمُ قَبْلَكُمْ قَالَ فَقَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ عَمْرٍو مَا غَبَطْتُ نَفْسِي بِمَجْلِسٍ تَخَلَّفْتُ فِيهِ عَنْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا غَبَطْتُ نَفْسِي بِذٰلِكَ الْمَجْلِسِ وَتَخَلُّفِي عَنْهُ۔

۹۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا حَدَّثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا يَحْيَى بْنُ أَبِي حَيَّةَ أَبُو جَنَابٍ الْكَلْبِيُّ عَنْ أَبِيهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا عَدْوٰى وَلَا طِيَرَةَ وَلَا هَامَةَ فَقَامَ

کے پاس تقدیر کے بارے میں ........ جھگڑتے ہوئے آئے۔ تو یہ آیت نازل ہوئی یوم یسحبون فی النار علی وجوھھم ذوقوا مس سقر انا کل شی خلقناہ بقدر۔ (اور جس روز یہ لوگ اپنے موہوں کے بل جہنم میں گھسیٹے جائیں گے تو
(ان سے کہا جائیگا کہ) دوزخ کی آگ لگنے کا مزہ چکھو ہم نے ہر چیز کو اندازہ سے پیدا کیا (سورۃ القمر آیت ۴۸، ۴۹ پ ۲۷)

ابو بکر بن ابی شیبہ، مالک بن اسماعیل، یحیٰی بن عثمان مولیٰ ابی بکر۔ یحیٰی بن عبداللہ ابی ملیکہ، عبداللہ بن ابی ملیکہ کہتے ہیں میں حضرت عائشہ کی خدمت میں گیا اور ان سے تقدیر کے بارے میں کچھ کہا۔ حضرت عائشہ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو کوئی تقدیر کے بارے میں کسی قسم کی گفتگو کرے گا قیامت کے دن اس سے پوچھا جائیگا اور جو اس سلسلے میں چپ رہیگا اس سے کوئی سوال نہ ہوگا۔

ابو الحسن القطان، حازم بن یحیٰی، عبدالملک بن سنان، یحیٰی بن عثمان، اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔ (ابو الحسن القطان ابن ماجہ کے شاگرد ہیں یہ سند ان کی جانب سے اضافہ ہے)

علی بن محمد، ابو معاویہ، دواؤد بن ابی ہند، عمرو بن شعیب، شعیب، عبداللہ بن عمرو بن العاص فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز باہر صحابہ کے پاس تشریف لائے اور وہ تقدیر کے بارے میں گفتگو کر رہے تھے۔ آپ کا چہرۂ مبارک غصہ کی وجہ سے انار کے دانے کی مانند سرخ ہوگیا۔ آپ نے فرمایا کیا تمہیں اس بات کا حکم دیا گیا ہے یا اس لیے پیدا کئے گئے ہو۔ کہ قرآن کی آیات کو ایک دوسرے سے ٹکرا رہے ہو۔ تم سے پہلی امتیں اسی وجہ سے ہلاک ہوئی ہیں عبداللہ بن عمرو بن العاص فرماتے ہیں مجھے اس مجلس میں حاضر نہ ہونے سے جتنی شرمندگی ہوئی کبھی کسی مجلس میں حاضر نہ ہونے سے نہ ہوئی تھی۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد۔ وکیع، یحیٰی بن ابی جناب الکلبی۔ ابو حیہ ابن عمر فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بیماری کا اڑ کر لگ جانا بدشگون لینا اور ہامہ کی کوئی حقیقت نہیں (یہ عرب کے عقیدے کے مطابق ایک جانور تھا جو مقتول کے قتل کے

الْبَعِيرَ رَجُلٌ أَعْرَابِيٌّ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَرَأَيْتَ الْبَعِيرَ يَكُونُ بِهِ الْجَرَبُ فَيُجْرِبُ الْإِبِلَ كُلَّهَا قَالَ ذَلِكُمُ الْقَدَرُ فَمَنْ أَجْرَبَ الْأَوَّلَ ۔

۹۲ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا يَحْيَى الْخَزَّازُ عَنْ عَبْدِ الْأَعْلَى بْنِ أَبِي الْمُسَاوِرِ عَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ لَمَّا قَدِمَ عَلِيُّ بْنُ حَاتِمٍ الْكُوفَةَ أَتَيْنَاهُ فِي نَفَرٍ مِنْ فُقَهَاءِ أَهْلِ الْكُوفَةِ فَقُلْنَا لَهُ حَدِّثْنَا مَا سَمِعْتَ مِنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا عَدِيُّ بْنَ حَاتِمٍ أَسْلِمْ تَسْلَمْ قُلْتُ وَمَا الْإِسْلَامُ فَقَالَ تَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللَّهِ وَتُؤْمِنُ بِالْأَقْدَارِ كُلِّهَا خَيْرِهَا وَشَرِّهَا حُلْوِهَا وَمُرِّهَا ۔

۹۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ ثَنَا أَسْبَاطُ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ يَزِيدَ الرَّقَاشِيِّ عَنْ غُنَيْمِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ أَبِي مُوسَى الْأَشْعَرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْقَلْبِ مَثَلُ الرِّيشَةِ تُقَلِّبُهَا الرِّيَاحُ بِفَلَاةٍ ۔

۹۴ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا خَالِي يَعْلَى عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ لِي جَارِيَةً أَعْزِلُ عَنْهَا قَالَ سَيَأْتِيهَا مَا قُدِّرَ لَهَا فَأَتَاهُ بَعْدَ ذَلِكَ فَقَالَ قَدْ حَمَلَتِ الْجَارِيَةُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا قُدِّرَ لِنَفْسٍ شَيْئًا إِلَّا هِيَ كَائِنَةٌ ،

۹۵ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عِيسَى عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ عَنْ ثَوْبَانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَزِيدُ فِي الْعُمْرِ إِلَّا الْبِرُّ وَلَا يَرُدُّ الْقَدَرَ إِلَّا الدُّعَاءُ

بعد جبتک اسکا بدلہ نہ لیا جائے آواز دیتا تھا، ایک اعرابی نے کھڑے ہو کر عرض یارسول اللہ آپ کا اس بارے میں کیا خیال ہے کہ اگر ایک اونٹ کو خارش ہو تو وہ سب میں خارش پیدا کر دیتا ہے آپنے فرمایا یہ تقدیر پر ہے آخر پہلے کو کس نے خارش لگائی۔

علی بن محمد، یحییٰ بن علی الخزاز، عبدالاعلی بن ابی المساور شعبی کہتے ہیں جب عدی بن حاتم کوفہ تشریف لائے تو ہم فقہاء کوفہ کے ساتھ ان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے عرض کیا ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث بیان فرمائیں انہوں نے فرمایا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے فرمایا، اے عدی اسلام قبول کر لو محفوظ رہو گے میں نے عرض کیا اسلام کیا ہے آپ نے فرمایا اس بات کی گواہی دو کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں میں اس کا رسول ہوں اور تقدیر پر ایمان لا چاہے بھلی ہو یا بری شیریں ہو یا تلخ۔

محمد بن عبد اللہ بن نمیر۔ اسباط بن محمد۔ اعمش، یزید الرقاشی غنیم بن قیس۔ ابو موسیٰ اشعری سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دل کی مثال اس پر کی مثل ہے۔ جیسے جنگلوں میں ہوائیں ادہر اُدہر اڑائی پھرتی ہوں۔

علی بن محمد۔ یعلیٰ۔ اعمش۔ سالم بن ابی الجعد۔ جابر فرماتے ہیں ایک انصاری حضور کی خدمت اقدس میں آیا اور عرض کیا۔ یا رسول اللہ میرے ایک کنیز ہے جس سے میں عزل کرتا ہوں، آپ نے فرمایا جو مقدر میں ہے وہ تو آکر رہے گا۔ اس کے بعد وہ دوسری بار حاضر ہوا، اور عرض کیا میری باندی حاملہ ہے آپ نے فرمایا انسان کی تقدیر میں جو شئے لکھ دی گئی ہے، وہ تو ہو کر رہتی ہے۔

ابی الجعد، ثوبان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، نیکی کے علاوہ کوئی شئے عمر میں اضافہ نہیں کرتی اور دعا کے سوا کوئی چیز تقدیر کو نہیں بدل سکتی اور انسان کو رزق سے محروم کرنے والی چیز

وَإِنَّ الرَّجُلَ لَيُحْرَمُ الرِّزْقَ بِخَطِيئَةٍ يَعْمَلُهَا۔

اس کی بداعمالی ہے۔

۹۶۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا عَطَاءُ بْنُ مُسْلِمٍ الْخَفَّافُ ثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ سُرَاقَةَ بْنِ جُعْشُمٍ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ الْعَمَلُ فِيمَا جَفَّ بِهِ الْقَلَمُ وَجَرَتْ بِهِ الْمَقَادِيرُ أَمْ فِي أَمْرٍ مُسْتَقْبَلٍ قَالَ بَلْ فِيمَا جَفَّ بِهِ الْقَلَمُ وَجَرَتْ بِهِ الْمَقَادِيرُ وَكُلٌّ مُيَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ لَهُ۔

ہشام بن عمار، عطاء بن مسلم الخفاف، اعمش، مجاہد سراقہ بن جعشم فرماتے ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ جن کاموں کے متعلق قلم چل چکا ہے تقدیر ان کے متعلق جاری ہو چکی ہے ان میں آئندہ عمل کرنے سے کیا فائدہ ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں قلم جاری ہو چکا ہے تقدیر لکھی جا چکی ہے اور ہر وہ کام جس کے لیے انسان پیدا کیا گیا ہے وہ اس کے لیے سہل کر دیا جاتا ہے۔

۹۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُصَفَّى الْحِمْصِيُّ ثَنَا بَقِيَّةُ بْنُ الْوَلِيدِ عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ مَجُوسَ هٰذِهِ الْأُمَّةِ الْمُكَذِّبُونَ بِأَقْدَارِ اللّٰهِ إِنْ مَرِضُوا فَلَا تَعُودُوهُمْ وَإِنْ مَاتُوا فَلَا تَشْهَدُوهُمْ وَإِنْ لَقِيتُمُوهُمْ فَلَا تُسَلِّمُوا عَلَيْهِمْ۔

محمد بن المصفی الحمصی، بقیہ بن الولید اوزاعی، ابن جریج ابوالزبیر نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس امت کے آتش پرست اللہ کی تقدیر کو جھٹلانے والے ہیں۔ اگر بیمار ہو جائیں تو ان کی مزاج پرسی نہ کرو۔ مر جائیں تو جنازہ میں شریک نہ ہو۔ اور اگر ان سے تمہاری ملاقات ہو تو تم انہیں سلام نہ کرو۔

# أَبْوَابُ فَضَائِلِ أَصْحَابِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

# صحابۂ کرام کے فضائل و محاسن کا بیان رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین

## بَابُ فَضْلِ أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ رض

## حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فضیلت

۹۸۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُرَّةَ عَنْ أَبِي الْأَحْوَصِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَلَا إِنِّي أَبْرَأُ إِلَى كُلِّ خَلِيلٍ مِنْ خُلَّتِهِ وَلَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيلًا لَاتَّخَذْتُ أَبَا بَكْرٍ خَلِيلًا إِنَّ صَاحِبَكُمْ خَلِيلُ اللّٰهِ قَالَ وَكِيعٌ يَعْنِي نَفْسَهُ۔

علی بن محمد، وکیع، اعمش، عبداللہ بن مرہ ابوالاحوص عبداللہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں ہر دوست کی دوستی سے بے پرواہ اور مستغنی ہوں۔ اگر میں کسی کو دوست بناتا تو ابوبکر کو بناتا کیونکہ تمہارا یہ ساتھی تو اللہ کا دوست ہے۔ وکیع کہتے ہیں۔ ساتھی سے خود حضور نے اپنے آپ کو مراد لیا ہے۔

۹۹۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا نَفَعَنِي مَالٌ قَطُّ مَا نَفَعَنِي مَالُ أَبِي بَكْرٍ قَالَ

ابوبکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد، ابومعاویہ، اعمش، ابوصالح، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ مجھے کسی کے مال سے اتنا فائدہ نہیں ہوا۔ جتنا ابوبکر کے مال سے ہوا ہے۔ ابوہریرہ فرماتے ہیں

فَبَکٰی اَبُوْ بَکْرٍ وَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ هَلْ اَنَا وَمَالِیْ اِلَّا لَکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔

یہ سن کر ابوبکر رونے لگے اور عرض کیا یا رسول اللہ میں اور مال کی کیا حیثیت جو کچھ بھی ہے وہ آپ کے لیے ہے۔

۱۰۰۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا سُفْیَانُ عَنِ الْحَسَنِ ابْنِ عُمَارَۃَ عَنْ فِرَاسٍ عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنِ الْحَارِثِ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَبُوْ بَکْرٍ وَعُمَرُ سَیِّدَا کُهُوْلِ اَهْلِ الْجَنَّۃِ مِنَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ اِلَّا النَّبِیِّیْنَ وَالْمُرْسَلِیْنَ لَا تُخْبِرْهُمَا یَا عَلِیُّ مَا دَامَا حَیَّیْنِ۔

ہشام بن عمار، سفیان، حسن بن عمارہ، فراس، شعبی، حارث الاعور حضرت علی فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ابوبکر و عمر جنت کے معمر لوگوں کے سردار ہیں وہ اولین ہوں یا آخرین سوائے انبیاء و مرسلین کے، اے علی جب تک یہ دونوں بقید حیات ہیں، تم انہیں اس بات کی خبر نہ دینا۔

۱۰۱۔ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ مُحَمَّدٍ وَعَمْرُو بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ قَالَا ثَنَا وَکِیْعٌ ثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ عَطِیَّۃَ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ نِ الْخُدْرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَهْلَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰی یَرَاهُمْ مَنْ اَسْفَلَ مِنْهُمْ کَمَا یُرٰی الْکَوْکَبُ الطَّالِعُ فِی الْاُفُقِ مِنْ اٰفَاقِ السَّمَآءِ وَاِنَّ اَبَا بَکْرٍ وَعُمَرَ مِنْهُمْ وَاَنْعَمَا۔

علی بن محمد، عمرو بن عبد اللہ، وکیع، اعمش، عطیہ بن سعد ابو سعید خدری فرماتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جنت میں نیچے درجے والے اعلیٰ درجے والوں کو ایسے دیکھیں گے جیسے آسمان کے افق پر ستارے نظر آتے ہیں ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما بھی انہیں میں سے ہیں، بلکہ ان سے بھی اشرف ترین ہیں۔

۱۰۲۔ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَکِیْعٌ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا مُؤَمَّلٌ قَالَا ثَنَا سُفْیَانُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِکِ بْنِ عُمَیْرٍ عَنْ مَوْلًی لِرِبْعِیِّ بْنِ حِرَاشٍ عَنْ رِبْعِیِّ ابْنِ حِرَاشٍ عَنْ حُذَیْفَۃَ بْنِ الْیَمَانِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ لَا اَدْرِیْ مَا قَدْرُ بَقَائِیْ فِیْکُمْ فَاقْتَدُوْا بِالَّذَیْنِ مِنْ بَعْدِیْ وَاَشَارَ اِلٰی اَبِیْ بَکْرٍ وَعُمَرَ۔

علی بن محمد، وکیع، ح، محمد بن بشار، مومل سفیان ثوری، عبد الملک بن عمیر، مولیٰ ربعی، ربعی بن حراش، حذیفہ بن الیمان فرماتے ہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں نہیں جانتا کہ میں تم میں کب تک موجود رہوں گا تو میرے بعد ان دونوں کی پیروی کرنا اور ابوبکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ کی جانب اشارہ فرمایا۔

۱۰۳۔ حَدَّثَنَا عَلِیُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا یَحْیَی بْنُ اٰدَمَ ثَنَا ابْنُ الْمُبَارَکِ عَنْ عُمَرَ بْنِ سَعِیْدِ بْنِ اَبِیْ حُسَیْنٍ عَنِ ابْنِ اَبِیْ مُلَیْکَۃَ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ یَقُوْلُ لَمَّا وُضِعَ عُمَرُ عَلٰی سَرِیْرِهٖ اِکْتَنَفَهُ النَّاسُ یَدْعُوْنَ وَیُصَلُّوْنَ اَوْ قَالَ یُثْنُوْنَ وَیُصَلُّوْنَ عَلَیْہِ قَبْلَ اَنْ یُّرْفَعَ وَاَنَا فِیْهِمْ فَلَمْ یَرُعْنِیْ اِلَّا رَجُلٌ قَدْ زَحَمَنِیْ وَاَخَذَ بِمَنْکِبِیْ فَالْتَفَتُّ فَاِذَا هُوَ عَلِیُّ بْنُ اَبِیْ طَالِبٍ

علی بن محمد، یحییٰ بن آدم، ابن المبارک، عمر بن سعید بن ابی حسین، ابن ابی ملیکہ ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، جب حضرت عمر کا جنازہ تخت پر رکھا گیا تو لوگوں نے ہجوم کر کے دعا اور نماز شروع کر دی۔ اور ابھی جنازہ اٹھایا نہیں گیا تھا، میں بھی انہیں لوگوں میں تھا، اتنے میں ایک شخص کا مجھے دھکا لگا اور اس نے میرے کندھے پکڑ لیے میں نے جو پلٹ کر دیکھا تو وہ علی بن ابی طالب

فَتَرَحَّمَ عَلَى عُمَرَ ثُمَّ قَالَ مَا خَلَّفْتَ أَحَدًا أَحَبَّ إِلَيَّ أَنْ أَلْقَى اللَّهَ بِمِثْلِ عَمَلِهِ مِنْكَ وَأَيْمُ اللَّهِ إِنْ كُنْتُ لَأَظُنُّ لَيَجْعَلَنَّكَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ مَعَ صَاحِبَيْكَ وَذَلِكَ أَنِّي كُنْتُ أُكْثِرُ أَنْ أَسْمَعَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ ذَهَبْتُ أَنَا وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ وَدَخَلْتُ أَنَا وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ وَخَرَجْتُ أَنَا وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ فَكُنْتُ أَظُنُّ لَيَجْعَلَنَّكَ اللَّهُ مَعَ صَاحِبَيْكَ -

١٠٤- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مَيْمُونٍ الرَّقِّيُّ ثَنَا سَعِيدُ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ أُمَيَّةَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ فَقَالَ هَكَذَا نُبْعَثُ -

١٠٥- حَدَّثَنَا أَبُو شُعَيْبٍ صَالِحُ بْنُ الْهَيْثَمِ الْوَاسِطِيُّ ثَنَا عَبْدُ الْقُدُّوسِ بْنُ بَكْرِ بْنِ خُنَيْسٍ ثَنَا مَالِكُ بْنُ مِغْوَلٍ عَنْ عَوْنِ بْنِ أَبِي جُحَيْفَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ سَيِّدَا كُهُولِ أَهْلِ الْجَنَّةِ مِنَ الْأَوَّلِينَ وَالْآخِرِينَ إِلَّا النَّبِيِّينَ وَالْمُرْسَلِينَ -

١٠٦- حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ وَالْحُسَيْنُ بْنُ الْحَسَنِ الْمَرْوَزِيُّ قَالَا ثَنَا الْمُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ أَنَسٍ قَالَ قِيلَ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَيُّ النَّاسِ أَحَبُّ إِلَيْكَ قَالَ عَائِشَةُ قِيلَ مِنَ الرِّجَالِ قَالَ أَبُوهَا -

## بَابُ ١٢ فَضْلِ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ

١٠٧- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو أُسَامَةَ أَخْبَرَنِي الْجُرَيْرِيُّ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ شَقِيقٍ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ أَيُّ أَصْحَابِهِ كَانَ أَحَبَّ إِلَيْهِ قَالَتْ أَبُو بَكْرٍ قُلْتُ ثُمَّ أَيُّهُمْ قَالَتْ عُمَرُ قُلْتُ ثُمَّ أَيُّهُمْ

تھے۔ وہ حضرت عمر پر افسوس فرمانے لگے اور فرمایا مجھے تم سے زیادہ کوئی محبوب نہیں اور تمہارے جیسے عمل کے ساتھ کسی نے اللہ تعالے سے ملاقات نہیں کی۔ اور خدا کی قسم مجھے یقین ہے۔ کہ اللہ آپ کو بخدا دوستوں کے ساتھ شامل فرمائے گا۔ کیوں کہ میں نے حضور کو اکثر یہ فرماتے سنا ہے، میں ابوبکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ گئے میں اور ابوبکر و عمر داخل ہوئے میں اور ابوبکر و عمر نکلے۔ مجھے یقین ہے کہ اللہ آپ کو آپ کے ساتھیوں کے ساتھ شامل فرمائے گا۔

علی بن میمون الرقی، سعید بن مسلمہ، اسماعیل بن امیہ، نافع ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابوبکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ کی معیت میں باہر تشریف لائے اور فرمایا ہم اسی طرح اٹھیں گے۔

ابوشعیب صالح بن الہیثم بن الواسطی، عبدالقدوس بن بکر بن خنیس، مالک بن مغول، عون بن ابی جحیفہ ابوجحیفہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ابوبکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ جنت میں ادھیڑ عمر کے لوگوں کے سردار ہوں گے وہ اولین ہوں یا آخرین سوائے نبیوں اور رسولوں کے

احمد بن عبدہ۔ حسین بن المروزی، معتمر بن سلیمان، حمید، (رباعی) انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا گیا یا رسول اللہ آپ کو کون زیادہ محبوب ہے فرمایا عائشہ۔ عرض کیا گیا مردوں میں کون زیادہ محبوب ہے۔ فرمایا عائشہ کا باپ (حضرت ابوبکر)

## حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فضیلت

علی بن محمد۔ ابواسامہ، جریری۔ عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں میں نے حضرت عائشہ سے دریافت کیا کہ حضور کو آپ کے صحابہ میں کن کو زیادہ پسند فرماتے تھے انہوں نے فرمایا ابوبکر کو۔ میں نے عرض کیا ان کے بعد فرمایا عمر کو۔ میں نے دریافت

قَالَتْ اَبُوْعُبَيْدَةَ۔

کیا ان کے بعد، حضرت عائشہ نے فرمایا ابوعبیدہ کو۔

١٠٨۔ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مُحَمَّدِنِ الطَّلْحِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ خِرَاشٍ الْحَوْشَبِيُّ عَنِ الْعَوَّامِ بْنِ حَوْشَبٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا اَسْلَمَ عُمَرُ نَزَلَ جِبْرَئِيْلُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ لَقَدِ اسْتَبْشَرَ اَهْلُ السَّمَآءِ بِاِسْلَامِ عُمَرَ۔

اسماعیل بن محمد الطلحی، عبداللہ بن خراش الحوشبی، عوام بن حوشب۔ مجاہد، ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، جب عمر رضی اللہ عنہ اسلام لائے تو جبرئیل نازل ہوئے اور بولے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اہل آسمان والوں نے عمر کے قبول اسلام کی خوشی منائی ہے۔

١٠٩۔ حَدَّثَنَا اِسْمَاعِيْلُ بْنُ مُحَمَّدِنِ الطَّلْحِيُّ اَنْبَأَنَا دَاوُدُ بْنُ عَطَاءِ الْمَدِيْنِيُّ عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوَّلُ مَنْ يُصَافِحُهُ الْحَقُّ عُمَرُ وَاَوَّلُ مَنْ يُسَلِّمُ عَلَيْهِ وَاَوَّلُ مَنْ يَاْخُذُ بِيَدِهٖ فَيُدْخِلُهُ الْجَنَّةَ۔

اسماعیل بن محمد الطلحی، داؤد بن عطا المدینی۔ صالح بن کیسان، ابن شہاب، ابن المسیب۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا سب سے پہلے حق تعالیٰ عمرؓ سے مصافحہ کرے گا۔ عمرؓ کو سب سے پہلے سلام کرے گا۔ اور سب سے پہلے ان کا ہاتھ پکڑ کر جنت میں داخل کرے گا۔

١١٠۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ اَبُوْعُبَيْدٍ الْمَدِيْنِيُّ ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ الْمَاجِشُوْنِ حَدَّثَنِي الزَّنْجِيُّ بْنُ خَالِدٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اَعِزَّ الْاِسْلَامَ بِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ خَاصَّةً۔

محمد بن عبید ابوعبید المدینی، عبدالملک بن الماجشون زنجی بن خالد، ہشام بن عروہ۔ عروہ، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا کی کہ۔ اے اللہ اسلام کو عمر کے ذریعے خاص طور پر عزت واحترام عطا فرما۔

١١١۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيْعٌ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَلَمَةَ قَالَ سَمِعْتُ عَلِيًّا يَقُوْلُ خَيْرُ النَّاسِ بَعْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبُوْبَكْرٍ وَخَيْرُ النَّاسِ بَعْدَ اَبِيْ بَكْرٍ عُمَرُ۔

علی بن محمد۔ وکیع، شعبہ، عمرو بن مرہ۔ عبداللہ بن مسلمہ، حضرت علی فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد لوگوں میں سب سے افضل ابوبکر ہیں پھر ان کے بعد عمر ہیں۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہما)

١١٢۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْحَارِثِ الْمِصْرِيُّ اَنْبَأَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ حَدَّثَنِيْ عُقَيْلٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَخْبَرَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ كُنَّا جُلُوْسًا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ رَاَيْتُنِيْ فِي الْجَنَّةِ فَاِذَا اَنَا بِامْرَاَةٍ تَتَوَضَّأُ اِلٰى جَنْبِ قَصْرٍ فَقُلْتُ لِمَنْ هٰذَا الْقَصْرُ فَقَالَتْ لِعُمَرَ فَذَكَرْتُ غَيْرَتَهٗ فَوَلَّيْتُ

محمد بن الحارث المصری، لیث بن سعد، عقیل، ابن شہاب الزہری سعید بن المسیب، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بیٹھے ہوئے تھے آپ نے فرمایا میں نے خواب میں اپنے آپ کو جنت میں دیکھا میں نے دیکھا ایک عورت ایک محل کے کنارے بیٹھی وضو کر رہی تھی، میں نے اس سے پوچھا یہ کس کا محل ہے، اس نے جواب دیا عمر کا۔ مجھے عمر کی غیرت یاد آگئی اور میں پیٹھ پھیر کر چلا آیا

مُدْبِرًا قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ فَبَكٰى عُمَرُ فَقَالَ اَعَلَيْكَ بِاَبِيْ وَ اُمِّيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَغَارُ۔

١١٣ - حَدَّثَنَا اَبُوْ سَلَمَةَ يَحْيَى بْنُ خَلَفٍ ثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِسْحٰقَ عَنْ مَكْحُوْلٍ عَنْ غُضَيْفِ بْنِ الْحَارِثِ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ الْحَقَّ عَلٰى لِسَانِ عُمَرَ يَقُوْلُ بِهٖ۔

## بَابُ ١١ فَضْلِ عُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

١١٤ - حَدَّثَنَا اَبُوْ مَرْوَانَ مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ الْعُثْمَانِيُّ ثَنَا اَبِيْ عُثْمَانُ بْنُ خَالِدٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِي الزِّنَادِ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِكُلِّ نَبِيٍّ رَفِيْقٌ فِي الْجَنَّةِ وَرَفِيْقِيْ فِيْهَا عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ۔

١١٥ - حَدَّثَنَا اَبُوْ مَرْوَانَ مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ الْعُثْمَانِيُّ ثَنَا اَبِيْ عُثْمَانُ بْنُ خَالِدٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِي الزِّنَادِ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقِيَ عُثْمَانَ عِنْدَ بَابِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ يَا عُثْمَانُ هٰذَا جِبْرِيْلُ اَخْبَرَنِيْ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ زَوَّجَكَ اُمَّ كُلْثُوْمٍ بِمِثْلِ صَدَاقِ رُقَيَّةَ عَلٰى مِثْلِ صُحْبَتِهَا۔

١١٦ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِدْرِيْسَ عَنْ هِشَامِ بْنِ حَسَّانَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ قَالَ ذَكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِتْنَةً فَقَرَّبَهَا فَمَرَّ رَجُلٌ مُقَنَّعٌ رَاْسَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا يَوْمَئِذٍ عَلَى الْهُدٰى فَوَثَبْتُ فَاَخَذْتُ بِمَنْكِبَيْهِ فَاِذَا هُوَ عُثْمَانُ ثُمَّ اسْتَقْبَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ هٰذَا قَالَ هٰذَا۔

یہ سن کر حضرت عمرؓ رونے لگے اور عرض کیا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں میں آپ سے کیسے غیرت کر سکتا ہوں۔

ابو سلمہ، یحییٰ بن خلف، عبدالاعلیٰ، محمد بن اسحاق، مکحول، غضیف بن الحارث، ابو ذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ اللہ تعالیٰ نے عمرؓ کی زبان پر حق کو جاری فرما دیا ہے۔ جو کچھ وہ جو کہتے ہیں حق ہی کہتے ہیں۔

## عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے فضائل کا بیان

ابو مروان، محمد بن عثمان العثمانی، عثمان بن خالد، عبدالرحمان بن ابی الزناد، ابو الزناد، اعرج، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جنت میں ہر نبی کا ایک ساتھی ہوگا اور میرا ساتھی عثمان ہے۔

ابو مروان محمد بن عثمان العثمانی، عثمان بن خالد عبدالرحمان بن ابی الزناد، اعرج، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عثمان رضی اللہ عنہ سے مسجد کے دروازے کے قریب ملاقات کی اور فرمایا جبرئیل نے مجھے بتلایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ام کلثوم کا نکاح تم سے فرمایا ہے اور مہر جو رقیہ کا تھا وہی ہے اس روایت کی سند بھی گزشتہ روایت کے مطابق ہے۔

علی بن محمد، عبداللہ بن ادریس، ہشام بن حسان، محمد بن سیرین، کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک فتنہ کا ذکر فرمایا اتنے میں ایک شخص سر جھکائے گذرا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہ شخص اس دن ہدایت یافتہ ہوگا۔ میں دوڑا اور اس کے زانوں پر جا کر ہاتھ رکھے تو وہ عثمان تھے۔ پھر میں حضور کی خدمت میں آیا اور آپ سے دریافت کیا گیا۔ یہ وہی شخص ہے آپ نے فرمایا ہاں وہی ہے۔

١١٧- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ثَنَا الْفَرَجُ بْنُ فَضَالَةَ عَنْ رَبِيعَةَ بْنِ يَزِيدَ الدِّمَشْقِيِّ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيرٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عُثْمَانُ إِنْ وَلَّاكَ اللَّهُ هَذَا الْأَمْرَ يَوْمًا فَأَرَادَكَ الْمُنَافِقُونَ أَنْ تَخْلَعَ قَمِيصَكَ الَّذِي قَمَّصَكَ اللَّهُ فَلَا تَخْلَعْهُ يَقُولُ ذَلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ قَالَ النُّعْمَانُ فَقُلْتُ لِعَائِشَةَ مَا مَنَعَكِ أَنْ تُعْلِمِي النَّاسَ بِهَذَا قَالَتْ أُنْسِيتُهُ۔

علی بن محمد، ابو معاویہ، فرج بن فضالہ، ربیعۃ بن یزید الدمشقی۔ نعمان بن بشیر حضرت عائشہ فرماتی ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے عثمان اللہ تعالیٰ ایک روز یہ کام (خلافت) تیرے حوالہ فرمائے گا۔ منافقین کی یہ کوششیں ہوں گی کہ اللہ نے تجھے جو قمیص پہنائی ہے وہ تمہارے جسم سے اتار لیں تو اسے ہرگز نہ اتارنا آپ نے یہ جملہ تین بار ادا فرمایا نعمان کہتے ہیں میں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا آپ نے یہ حدیث لوگوں کو کیوں نہ بتائی تھی انہوں نے فرمایا میں بھول گئی تھی۔

١١٨- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ أَبِي خَالِدٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مَرَضِهِ وَدِدْتُ أَنَّ عِنْدِي بَعْضَ أَصْحَابِي قُلْنَا يَا رَسُولَ اللَّهِ أَلَا نَدْعُو لَكَ أَبَا بَكْرٍ فَسَكَتَ قُلْنَا أَلَا نَدْعُو لَكَ عُمَرَ فَسَكَتَ قُلْنَا أَلَا نَدْعُو لَكَ عُثْمَانَ قَالَ نَعَمْ فَجَاءَ عُثْمَانُ فَخَلَا بِهِ فَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُكَلِّمُهُ وَوَجْهُ عُثْمَانَ يَتَغَيَّرُ قَالَ قَيْسٌ فَحَدَّثَنِي أَبُو سَهْلَةَ مَوْلَى عُثْمَانَ أَنَّ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ قَالَ يَوْمَ الدَّارِ إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَهِدَ إِلَيَّ عَهْدًا فَأَنَا صَابِرٌ عَلَيْهِ وَقَالَ عَلِيٌّ فِي حَدِيثِهِ وَأَنَا صَابِرٌ عَلَيْهِ قَالَ قَيْسٌ فَكَانُوا يُرَوْنَهُ ذَلِكَ الْيَوْمَ۔

محمد بن عبداللہ بن نمیر۔ علی بن محمد۔ وکیع۔ اسماعیل بن ابی خالد قیس بن ابی حازم حضرت عائشہ فرماتی ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرض الموت میں فرمایا۔ کاش اس وقت صحابہ میں سے کوئی میرے پاس ہوتا۔ ہم نے عرض کیا۔ آپ کے لیے ابوبکر کو بلائیں۔ آپ نے خاموشی اختیار فرمائی۔ ہم نے عرض کیا عمر کو بلائیں۔ آپ پھر خاموش رہے۔ ہم نے عرض کیا تو عثمان کو بلائیں۔ آپ نے فرمایا ہاں، عثمان آئے۔ آپ نے ان سے کچھ تنہائی میں گفتگو فرمائی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم گفتگو فرماتے جاتے تھے اور عثمان کا چہرہ متغیر ہوتا جاتا تھا۔ قیس کہتے ہیں، مجھ سے ابوسہلہ مولیٰ عثمان نے بیان کیا ہے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے محاصرہ کے روز فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ایک عہد لیا تھا اور میں اس پر صبر کرتا ہوں اس روز صحابہ کو خیال ہوا کہ تخلیہ میں یہی گفتگو کی تھی۔

## بَابُ فَضْلِ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ

## علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کے فضائل کا بیان

١١٩- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ نُمَيْرٍ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ زِرِّ بْنِ حُبَيْشٍ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ عَهِدَ إِلَيَّ النَّبِيُّ الْأُمِّيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ لَا يُحِبُّنِي إِلَّا مُؤْمِنٌ

علی بن محمد، وکیع، ابو معاویہ، عبداللہ بن نمیر، اعمش، عدی بن ثابت، ذر بن جیش۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے عہد فرمایا کہ تم سے علاوہ مومن کے کوئی محبت نہ کرے گا اور منافق کے

وَلَا يُبْغِضُنِي إِلَّا مُنَافِقٌ۔

سوا کوئی عداوت نہ رکھے گا۔

۱۲۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ قَالَ سَمِعْتُ إِبْرَاهِيمَ بْنَ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ يُحَدِّثُ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ لِعَلِيٍّ أَلَا تَرْضَى أَنْ تَكُونَ مِنِّي بِمَنْزِلَةِ هَارُونَ مِنْ مُوسَى۔

محمد بشار۔ محمد بن جعفر، شعبہ۔ سعد بن ابراہیم۔ ابراہیم بن سعد بن ابی وقاص، سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے علی رضی اللہ عنہ کیا اس بات پر خوش نہیں کہ تمہاری میرے ساتھ وہی نسبت ہو جو ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام سے تھی

۱۲۱۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ أَخْبَرَنِي حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدِ بْنِ جُدْعَانَ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ أَقْبَلْنَا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَجَّتِهِ الَّتِي حَجَّ فَنَزَلَ فِي بَعْضِ الطَّرِيقِ فَأَمَرَ الصَّلٰوةَ جَامِعَةً فَأَخَذَ بِيَدِ عَلِيٍّ فَقَالَ أَلَسْتُ أَوْلَى بِالْمُؤْمِنِينَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ قَالُوا بَلَى قَالَ أَلَسْتُ أَوْلَى بِكُلِّ مُؤْمِنٍ مِنْ نَفْسِهِ قَالُوا بَلَى قَالَ فَهٰذَا وَلِيُّ مَنْ أَنَا مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ اَللّٰهُمَّ وَالِ مَنْ وَالَاهُ اَللّٰهُمَّ عَادِ مَنْ عَادَاهُ۔

علی بن محمد۔ ابوالحسین، حماد بن سلمہ، علی بن زید بن جدعان، عدی بن ثابت، براء بن عازب فرماتے ہیں ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حجۃ الوداع میں موجود تھے۔ آپ راہ میں ایک جگہ اترے۔ لوگوں کو جمع کرنے کا حکم دیا۔ حضرت علی کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا، کیا میں مؤمنین کا ان کی جانوں سے زیادہ مالک نہیں ہوں۔ صحابہ نے عرض کیا کیوں نہیں یا رسول اللہ۔ آپ نے فرمایا کیا میں ہر مؤمن کا اس کی جان سے زیادہ مالک نہیں ہوں صحابہ نے عرض کیا کیوں نہیں آپ نے فرمایا تو جس کا میں ولی ہوں اس کا یہ بھی ولی ہے اے اللہ جو اس سے الفت رکھے تو اس سے الفت رکھ اور جو اس سے بغض رکھے تو اس سے بغض رکھ۔

۱۲۲۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا ابْنُ أَبِي لَيْلَى ثَنَا الْحَكَمُ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى قَالَ كَانَ أَبُو لَيْلَى يَسْمُرُ مَعَ عَلِيٍّ فَكَانَ يَلْبَسُ ثِيَابَ الصَّيْفِ فِي الشِّتَاءِ وَثِيَابَ الشِّتَاءِ فِي الصَّيْفِ فَقُلْنَا لَوْ سَأَلْتَهُ فَقَالَ إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ إِلَيَّ وَأَنَا أَرْمَدُ الْعَيْنِ يَوْمَ خَيْبَرَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أَرْمَدُ الْعَيْنِ فَتَفَلَ فِي عَيْنِي ثُمَّ قَالَ اَللّٰهُمَّ أَذْهِبْ عَنْهُ الْحَرَّ وَالْبَرْدَ قَالَ فَمَا وَجَدْتُ حَرًّا وَلَا بَرْدًا بَعْدَ يَوْمَئِذٍ وَقَالَ لَأَبْعَثَنَّ رَجُلًا يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَيُحِبُّهُ اللّٰهُ وَرَسُولُهُ لَيْسَ بِفَرَّارٍ فَتَشَرَّفَ لَهُ النَّاسُ فَبَعَثَ إِلَى عَلِيٍّ فَأَعْطَاهَا إِيَّاهُ۔

عثمان بن ابی شیبہ، وکیع، ابن ابی لیلیٰ، حکم، عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ، ابو لیلیٰ کہتے ہیں وہ حضرت علی کے شریک سفر ہوا کرتے تھے، حضرت علی موسم گرما کے کپڑے موسم سرما میں اور موسم سرما کے کپڑے گرمیوں میں پہنتے۔ ہم نے ان سے دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے پاس آدمی بھیجا اور خیبر کے روز مجھے آشوب چشم کی شکایت تھی آپ نے میری آنکھوں میں لعاب مبارک لگایا اور فرمایا اے اللہ اس سے گرمی اور سردی کو دور فرما دے۔ تو اس روز سے میں گرمی اور سردی محسوس نہیں کرتا اور فرمایا میں ایسے آدمی کو بھیجوں گا جو اللہ اور رسول سے محبت رکھتا ہے اور اللہ و رسول اس سے محبت رکھتے ہیں وہ فرار ہونے والا نہیں ہے پس حضرت علی کے پاس آدمی بھیجا اور انہیں علم عطا فرمایا۔

۱۲۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُوسَى الْوَاسِطِيُّ ثَنَا الْمُعَلَّى

محمد بن موسے الواسطی۔ معلی بن عبدالرحمان، ابن ابی ذئب

ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ثَنَا ابْنُ اَبِي ذِئْبٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ سَيِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَاَبُوْهُمَا خَيْرٌ مِّنْهُمَا۔

۱۲۴۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ وَسُوَيْدُ بْنُ سَعِيْدٍ وَاِسْمٰعِيْلُ ابْنُ مُوْسٰى قَالُوْا ثَنَا شَرِيْكٌ عَنْ اَبِي اِسْحٰقَ عَنْ حُبْشِيِّ بْنِ جُنَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ عَلِيٌّ مِّنِّيْ وَاَنَا مِنْهُ وَلَا يُؤَدِّيْ عَنِّيْ اِلَّا عَلِيٌّ۔

۱۲۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ الرَّازِيُّ ثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوْسٰى اَنْبَانَا الْعَلَاءُ بْنُ صَالِحٍ عَنِ الْمِنْهَالِ عَنْ عَبَّادِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ عَلِيٌّ اَنَا عَبْدُ اللّٰهِ وَاَخُوْ رَسُوْلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا الصِّدِّيْقُ الْاَكْبَرُ لَا يَقُوْلُهَا بَعْدِيْ اِلَّا كَذَّابٌ صَلَّيْتُ قَبْلَ النَّاسِ بِسَبْعِ سِنِيْنَ۔

۱۲۶۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ ثَنَا مُوْسٰى ابْنُ مُسْلِمٍ عَنِ ابْنِ سَابِطٍ وَهُوَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ قَدِمَ مُعَاوِيَةُ فِيْ بَعْضِ حَجَّاتِهٖ فَدَخَلَ عَلَيْهِ سَعْدٌ فَذَكَرُوْا عَلِيًّا فَنَالَ مِنْهُ فَغَضِبَ سَعْدٌ وَقَالَ تَقُوْلُ هٰذَا لِرَجُلٍ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ وَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هٰرُوْنَ مِنْ مُوْسٰى اِلَّا اَنَّهٗ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ وَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ لَاُعْطِيَنَّ الرَّايَةَ الْيَوْمَ رَجُلًا يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ۔

## باب ۱۵ فَضْلُ الزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

۱۲۷۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيْعٌ ثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ قُرَيْظَةَ مَنْ يَّاْتِيْنَا بِخَبَرِ الْقَوْمِ فَقَالَ الزُّبَيْرُ اَنَا فَقَالَ مَنْ يَّاْتِيْنَا بِخَبَرِ الْقَوْمِ قَالَ الزُّبَيْرُ اَنَا ثَلَاثًا فَقَالَ النَّبِيُّ

نافع، ابن عمر فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا حسن وحسین جوانانِ جنت کے سردار ہوں گے اور ان کے والد ان سے افضل ہوں گے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، سوید بن سعید، اسماعیل بن موسیٰ، شریک، ابواسحاق، حبشی بن جنادہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا علی مجھ سے ہیں اور میں علی سے ہوں۔ اور میری طرف سے علی ہی ادا کر سکتا ہے۔

محمد بن اسماعیل الرازی، عبید اللہ بن موسیٰ، علاء بن صالح منہال، عباد بن عبداللہ، حضرت علی نے فرمایا میں اللہ کا بندہ اس کے رسول کا بھائی ہوں، اور میں ہی صدیق اکبر ہوں۔ اور اس خطاب کا دعویٰ میرے بعد کوئی کذاب ہی کرے گا۔ میں نے لوگوں سے سات سال پہلے نماز پڑھی ہے۔

علی بن محمد، ابو معاویہ، موسیٰ بن مسلم، عبدالرحمن بن سابط، سعد بن ابی وقاص فرماتے ہیں۔ امیر معاویہ حج کے لیے تشریف لائے۔ سعد ان کے پاس گئے۔ وہاں حضرت علی کا کچھ بے ادبی کے ساتھ ذکر ہوا۔ جسے سن کر سعد رضی اللہ عنہ غضب ناک ہو گئے اور فرمایا تم اس شخص کے بارے میں گفتگو کرتے ہو جس کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا میں جس کا ولی ہوں علی بھی اس کے ولی ہیں اور فرمایا تھا تم میری جگہ پر اسی طرح ہو جیسے ہارون موسیٰ کی جگہ پر تھے مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں اور فرمایا میں آج اس شخص کو علم عطا کروں گا جو اللہ اور اس کے رسول کو محبوب رکھتا ہے۔

## حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کی فضیلت

علی بن محمد، وکیع، سفیان، محمد بن المنکدر، جابر فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قریظہ کے روز ارشاد فرمایا ہمارے پاس قوم کی خبر (کفار) کون لائے گا۔ زبیر نے عرض کیا میں، اس کے بعد دوبارہ آپ نے فرمایا ہمارے پاس قوم کی خبر کون لائے گا پھر زبیر نے عرض کیا میں الغرض اسی طرح تین بار ہوا، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہر نبی کا

صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِكُلِّ نَبِيٍّ حَوَارِيٌّ وَإِنَّ حَوَارِيَّ الزُّبَيْرُ.

ایک حواری ہوتا ہے اور میرے حواری زبیر ہیں۔ (جانثار ساتھی)

١٢٨ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنِ الزُّبَيْرِ قَالَ لَقَدْ جَمَعَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبَوَيْهِ يَوْمَ أُحُدٍ.

علی بن محمد، ابو معاویہ، ہشام، عروہ، عبداللہ بن الزبیر۔ حضرت زبیر فرماتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے احد کے دن میرے لیے اپنے والدین کو جمع فرمایا۔

١٢٩ - حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ وَهَدِيَّةُ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ قَالَا ثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَتْ لِي عَائِشَةُ يَا عُرْوَةُ كَانَ أَبَوَاكَ مِنَ الَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِلَّهِ وَالرَّسُولِ مِنْ بَعْدِ مَا أَصَابَهُمُ الْقَرْحُ أَبُو بَكْرٍ وَالزُّبَيْرُ.

ہشام بن عمار، ہدیہ بن عبدالوہاب، ابن عیینہ، ہشام بن عروہ، عروہ بن الزبیر کہتے ہیں، مجھ سے حضرت عائشہ نے فرمایا تمہارے والد ان لوگوں میں سے ہیں جن کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی۔ جب وہ جنہوں نے زخم پہنچنے کے بعد بھی اللہ اور رسول کو اختیار کیا۔ ان سے ابوبکر اور زبیر مراد ہیں۔

## بَابُ ١٦ فَضْلِ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللَّهِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ

## حضرت طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہ کے فضائل

١٣٠ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ وَعَمْرُو بْنُ عَبْدِ اللَّهِ الْأَوْدِيُّ قَالَا ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا الصَّلْتُ الْأَزْدِيُّ ثَنَا أَبُو نَضْرَةَ عَنْ جَابِرٍ أَنَّ طَلْحَةَ مَرَّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ شَهِيدٌ يَمْشِي عَلَى وَجْهِ الْأَرْضِ.

علی بن محمد، عروہ بن عبداللہ الاودی، وکیع، صلت الازدی، ابو نضرہ، جابر فرماتے ہیں۔ طلحہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب سے گذرے آپ نے فرمایا یہ ایک شہید ہے، جو زمین پر چل رہا ہے۔

١٣١ - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْأَزْهَرِ ثَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ ثَنَا زُهَيْرُ بْنُ مُعَاوِيَةَ حَدَّثَنِي إِسْحَاقُ بْنُ يَحْيَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ مُوسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ أَبِي سُفْيَانَ قَالَ نَظَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى طَلْحَةَ فَقَالَ هَذَا مِمَّنْ قَضَى نَحْبَهُ.

احمد بن الازہر، عمرو بن عثمان، زہیر بن معاویہ، اسحاق بن یحییٰ بن طلحہ، موسیٰ بن طلحہ، معاویہ بن ابی سفیان فرماتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے طلحہ رضی اللہ عنہ کی جانب دیکھ کر فرمایا یہ ان لوگوں میں سے ہے۔ جس نے اپنی تمنا پوری کرلی۔

١٣٢ - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ سِنَانٍ ثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ أَنْبَأَنَا إِسْحَاقُ عَنْ مُوسَى عَنْ طَلْحَةَ قَالَ كُنَّا عِنْدَ مُعَاوِيَةَ فَقَالَ أَشْهَدُ لَسَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ طَلْحَةُ مِمَّنْ قَضَى نَحْبَهُ.

احمد بن سنان، یزید بن ہارون، اسحاق۔ موسےٰ بن طلحہ، معاویہ فرماتے ہیں میں قسم کھا کر کہتا ہوں، کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے طلحہ ان لوگوں میں سے ہے جس نے اپنی تمنا پوری کرلی۔

١٣٣ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ إِسْمَاعِيلَ عَنْ قَيْسٍ قَالَ رَأَيْتُ يَدَ طَلْحَةَ شَلَّاءَ وَقَى بِهَا رَسُولَ

علی بن محمد، وکیع، اسماعیل، قیس کہتے ہیں میں نے طلحہ کا کٹا ہوا ہاتھ دیکھا ہے جس سے انہوں نے احد کے روز رسول

يَتَّقِيَ النَّارَ وَلَوْ بِشِقِّ تَمْرَةٍ فَلْيَفْعَلْ.

١٩٢ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ ثَنَا أَبُو عِمْرَانَ الْجَوْنِيُّ عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ قَيْسٍ الْأَشْعَرِيِّ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَنَّتَانِ مِنْ فِضَّةٍ آنِيَتُهُمَا وَمَا فِيهِمَا وَجَنَّتَانِ مِنْ ذَهَبٍ آنِيَتُهُمَا وَمَا فِيهِمَا وَمَا بَيْنَ الْقَوْمِ وَبَيْنَ أَنْ يَنْظُرُوا إِلَى رَبِّهِمْ تَبَارَكَ وَتَعَالَى إِلَّا رِدَاءُ الْكِبْرِيَاءِ عَلَى وَجْهِهِ فِي جَنَّةِ عَدْنٍ.

١٩٣ - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْقُدُّوسِ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا حَجَّاجٌ ثَنَا حَمَّادٌ عَنْ ثَابِتٍ الْبُنَانِيِّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى عَنْ صُهَيْبٍ قَالَ تَلَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَذِهِ الْآيَةَ لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا الْحُسْنَى وَزِيَادَةٌ وَقَالَ إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ وَأَهْلُ النَّارِ النَّارَ نَادَى مُنَادٍ يَا أَهْلَ الْجَنَّةِ إِنَّ لَكُمْ عِنْدَ اللَّهِ مَوْعِدًا يُرِيدُ أَنْ يُنْجِزَكُمُوهُ فَيَقُولُونَ وَمَا هُوَ أَلَمْ يُثَقِّلِ اللَّهُ مَوَازِينَنَا وَيُبَيِّضْ وُجُوهَنَا وَيُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَيُنْجِنَا مِنَ النَّارِ قَالَ فَيَكْشِفُ الْحِجَابَ فَيَنْظُرُونَ إِلَيْهِ فَوَاللَّهِ مَا أَعْطَاهُمُ اللَّهُ شَيْئًا أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنَ النَّظَرِ يَعْنِي إِلَيْهِ وَلَا أَقَرَّ لِأَعْيُنِهِمْ.

١٩٤ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ تَمِيمِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي وَسِعَ سَمْعُهُ الْأَصْوَاتَ لَقَدْ جَاءَتِ الْمُجَادِلَةُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنَا فِي نَاحِيَةِ الْبَيْتِ تَشْكُو زَوْجَهَا وَمَا أَسْمَعُ مَا تَقُولُ فَأَنْزَلَ اللَّهُ قَدْ سَمِعَ اللَّهُ قَوْلَ الَّتِي تُجَادِلُكَ فِي زَوْجِهَا.

١٩٥ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا صَفْوَانُ بْنُ عِيسَى عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ

سے آگ سے بچ سکتا ہو اسے آگ سے بچنا چاہیے چاہے کھجور کی ایک گٹھلی کے عوض کیوں نہ بچے

محمد بن بشار، ابو عبدالصمد عبدالعزیز بن عبدالصمد۔ ابو عمران الجونی، ابوبکر بن عبداللہ بن قیس، عبداللہ بن قیس ابو موسے الاشعری کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دو جنتیں چاندی کی ہوں گی ان کے برتن اور ان میں جو کچھ ہوگا وہ بھی چاندی کا ہوگا، اور دو جنتیں سونے کی ہوں گی اور ان کی ہر شئے سونے کی ہوگی اور لوگوں کو خدا کے دیکھنے میں کوئی چیز رکاوٹ نہ بنے گی سوائے اس کے کہ خدا کے چہرہ اقدس پر کبریائی کی چادر پڑی ہوگی۔ اور یہ دیدار جنت عدن میں ہوگا۔

عبدالقدوس بن محمد حجاج، حماد، ثابت البنانی، عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ صہیب کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی "بھلائی والوں کے لئے بھلائی ہے مع اضافہ" اور فرمایا جب اہل جنت جنت میں اور اہل جہنم جہنم میں داخل ہو جائیں گے تو ایک آواز دینے والا آواز دے گا اے اہل جنت اللہ کے یہاں تمہارے لیے ایک وعدہ ہے جسے اب وہ پایہ تکمیل تک پہنچانا چاہتا ہے اہل جنت کہیں گے وہ کیا ہے کیا اللہ نے ہمارے پلڑوں کو بھاری نہیں فرمایا کیا ہمارے چہرے منور نہیں فرمائے کیا ہمیں جنت میں داخل نہیں کیا اور دوزخ سے نجات نہیں عطا فرمائی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ پردہ اٹھا دیگا اہل جنت اسے دیکھیں گے خدا کی قسم اللہ تعالیٰ نے انہیں نہ تو اس سے زیادہ محبوب کوئی شئے عطا کی ہوگی اور نہ اس سے زیادہ کسی شئے میں آنکھوں کی فرحت ہوگی۔

علی بن محمد، معاویہ، اعمش، تمیم بن سلمہ، عروۃ بن الزبیر حضرت عائشہ فرماتی ہیں تمام تعریفیں اس خدا کے لیے ہیں جو ہر آواز کو سنتا ہے، ایک عورت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں اپنا مقدمہ لے کر حاضر ہوئی میں گوشہ میں بیٹھی تھی اس نے حضور سے اپنے شوہر کی شکایت کی جسے میں سن نہ سکی کہ وہ کیا کہہ رہی ہے، تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ بیشک اللہ نے سنی اس کی بات جو تم سے اپنے شوہر کے معاملہ میں بحث کرتی ہے (سورۃ المجادلہ آیت ۱)

محمد بن یحییٰ، صفوان بن عیسیٰ۔ ابن عجلان، عجلان، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهٖ بِيَدِهٖ قَبْلَ اَنْ يَّخْلُقَ الْخَلْقَ رَحْمَتِيْ سَبَقَتْ غَضَبِيْ۔

١٩٦- حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْمُنْذِرِ الْحِزَامِيُّ وَيَحْيَى بْنُ حَبِيْبِ بْنِ عَرَبِيٍّ قَالَا ثَنَا مُوْسَى بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ كَثِيْرٍ الْاَنْصَارِيُّ الْحِزَامِيُّ قَالَ سَمِعْتُ طَلْحَةَ بْنَ خِرَاشٍ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ لَمَّا قُتِلَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرِو بْنِ حَرَامٍ يَوْمَ اُحُدٍ لَقِيَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا جَابِرُ اَلَا اُخْبِرُكَ مَا قَالَ اللّٰهُ لِاَبِيْكَ وَقَالَ يَحْيَى فِيْ حَدِيْثِهٖ فَقَالَ يَا جَابِرُ مَالِيْ اَرَاكَ مُنْكَسِرًا قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اسْتُشْهِدَ اَبِيْ وَتَرَكَ عِيَالًا وَدَيْنًا قَالَ اَفَلَا اُبَشِّرُكَ بِمَا لَقِيَ اللّٰهُ بِهٖ اَبَاكَ قَالَ بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ مَا كَلَّمَ اللّٰهُ اَحَدًا قَطُّ اِلَّا مِنْ وَّرَاءِ حِجَابٍ وَكَلَّمَ اَبَاكَ كِفَاحًا فَقَالَ يَا عَبْدِيْ تَمَنَّ عَلَيَّ اُعْطِكَ قَالَ يَا رَبِّ تُحْيِيْنِيْ فَاُقْتَلُ فِيْكَ ثَانِيَةً فَقَالَ الرَّبُّ سُبْحَانَهٗ اِنَّهٗ سَبَقَ مِنِّيْ اَنَّهُمْ اِلَيْهَا لَا يُرْجَعُوْنَ قَالَ يَا رَبِّ فَاَبْلِغْ مَنْ وَّرَائِيْ قَالَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ۔ ف

نے ارشاد فرمایا خدا تعالیٰ نے مخلوق کی پیدائش سے پہلے اپنے دست اقدس سے اپنی ذات کے لیے یہ لکھ لیا تھا کہ میرا رحم میرے غضب پر غالب رہے گا۔

ابراہیم بن منذر الحزامی، یحییٰ بن حبیب بن عربی، موسیٰ بن ابراہیم بن کثیر الاموی، الحرامی، طلحۃ بن خراش، جابر بن عبد اللہ فرماتے ہیں جب عبد اللہ بن عمرو بن حرام احد کے دن شہید کئے گئے تو میرے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا اے جابر کیا میں تمہیں وہ بات نہ بتاؤں جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے والد سے فرمائی یحییٰ اپنی روایت میں کہتے ہیں آپ نے فرمایا اے جابر میں تمہیں مغموم و رنجیدہ پاتا ہوں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے والد شہید ہو گئے انہوں نے بہت سے عیال اور کافی سارا قرض چھوڑا ہے آپ نے فرمایا کیا میں تمہیں یہ نہ بتاؤں کہ کس صورت میں اللہ نے تمہارے باپ سے ملاقات کی ہے جابر نے عرض کیا کیوں نہیں یا رسول اللہ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے بغیر حجاب کے کبھی کسی سے گفتگو نہیں کی لیکن تمہارے باپ سے بغیر حجاب کے کلام کیا اور فرمایا اے میرے بندے تجھے کس شے کی آرزو ہے انہوں نے عرض کیا مجھے دوبارہ زندہ کر دے تاکہ تیری راہ میں دوبارہ قتل ہو جاؤں خدا تعالیٰ نے ارشاد فرمایا یہ تو ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ لوگوں کو دنیا کی جانب لوٹایا نہ جائے گا انہوں نے عرض کیا اے اللہ تو پھر دنیا والوں کو پیغام پہنچا دے فرمایا پھر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی جو اللہ کی راہ میں قتل کیے گئے انہیں مردے شمار نہ کرو بلکہ وہ اپنے رب کے پاس زندہ ہیں اور رزق دیے جاتے ہیں (آل عمران ۳: ۱۶۹)

ف ۱۹۶ ۔ زوائد میں ہے کہ اس کی سند ضعیف ہے اس لیے کہ طلحہ بن خراش جابر سے منکر روایات نقل کرتا ہے اور موسیٰ بن ابراہیم کو اگرچہ ابن حبان نے ثقات میں شمار کیا ہے لیکن وہ غلطی کرتا ہے میرے نزدیک یہ حدیث دو وجوہات سے صحیح ہے اولاً ترمذی نے اس حدیث کو اسی سند سے روایت کر کے لکھا ہے کہ یہ حدیث حسن غریب ہے۔ اور علی ابن المدینی اور دیگر کبار محدثین نے اسے اسی طرح موسیٰ بن ابراہیم کے واسطے سے روایت کیا ہے، نیز عبد اللہ بن محمد بن عقیل نے بھی جابر سے اس کا کچھ حصہ روایت کیا ہے، ثانیاً اس کی تائید ترمذی کی دوسری روایت کرتی ہے جو ابن مسعود سے سند صحیح کے ساتھ مروی ہے کہ ان سے اس آیت ولا تحسبن الذین قتلوا الآیہ کے بارے میں دریافت کیا گیا انہوں نے فرمایا ہم نے اس کے بارے میں حضورؐ سے سوال کیا تھا آپ نے فرمایا شہداء کی ارواح سبز پرندوں کی صورت میں جنت میں جہاں بھی چاہے پھریں گی اور عرش سے لٹکے ہوئے قندیلوں پر جگہ پکڑیں گی تو خدا تعالیٰ ان پر ایک بار جھانکے گا اور فرمائے گا تم اس سے کچھ زیادہ چاہتے ہو تو میں زیادتی کر دوں عرض کریں گے ہم اس پر اور کیا زیادتی چاہیں گے کہ جنت میں جہاں بھی چاہے پھرتے ہیں پھر خدا تعالیٰ دوبارہ جھانکے گا اور وہی بات فرمائے گا تو یہ عرض کریں گے ہماری روح ہمارے جسموں میں لوٹا دی جائیں تاکہ ہم دنیا میں لوٹ جائیں اور تیری راہ میں دوبارہ قتل ہوں، تو جہاں تک اہل جنت کی تمنا اور دیدار خداوندی کا سوال ہے وہ تو اس روایت سے شہداء کے لیے ثابت ہے۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے۔ کہ عبد اللہ بن حرام کے لیے خاص طور پر یہ واقعہ ضعیف ہے۔

١٩٧ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ اللَّهَ يَضْحَكُ إِلَى رَجُلَيْنِ يَقْتُلُ أَحَدُهُمَا الْآخَرَ كِلَاهُمَا دَخَلَ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُ هَذَا فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيُسْتَشْهَدُ ثُمَّ يَتُوبُ اللَّهُ عَلَى قَاتِلِهِ فَيُسْلِمُ فَيُقَاتِلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيُسْتَشْهَدُ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، وکیع، سفیان، ابوالزناد، اعرج، ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ دو شخصوں کی جانب دیکھ کر ہنستا ہے جن میں سے ایک نے دوسرے کو قتل کیا تھا اور دونوں جنت میں داخل ہوئے ایک اللہ کی راہ میں جہاد کر رہا تھا کہ شہید ہو گیا پھر قاتل نے اللہ سے توبہ کی اور اسلام قبول کیا اور راہ اللہ کی راہ میں لڑتے ہوئے شہید ہوا۔

١٩٨ - حَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى وَيُونُسُ بْنُ عَبْدِ الْأَعْلَى قَالَا ثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ كَانَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْبِضُ اللَّهُ الْأَرْضَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَيَطْوِي السَّمَاءَ بِيَمِينِهِ ثُمَّ يَقُولُ أَنَا الْمَلِكُ أَيْنَ مُلُوكُ الْأَرْضِ۔

حرملہ بن یحییٰ، یونس بن عبدالاعلیٰ، عبداللہ بن وہب، یونس، ابن شہاب، ابن المسیب، ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے روز زمین و آسمان کو لپیٹ کر اپنے داہنے ہاتھ میں لے لے گا اور فرمائے گا۔ میں بادشاہ ہوں، زمین کے بادشاہ اب کہاں ہیں؟

١٩٩ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ ثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ أَبِي ثَوْرٍ الْهَمْدَانِيُّ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَيْرَةَ عَنِ الْأَحْنَفِ بْنِ قَيْسٍ عَنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ قَالَ كُنْتُ بِالْبَطْحَاءِ فِي عِصَابَةٍ وَفِيهِمْ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَرَّتْ بِهِ سَحَابَةٌ فَنَظَرَ إِلَيْهَا فَقَالَ مَا تُسَمُّونَ هَذِهِ قَالُوا السَّحَابُ قَالَ وَالْمُزْنُ قَالُوا وَالْمُزْنُ قَالَ وَالْعَنَانُ قَالَ أَبُو بَكْرٍ وَالْعَنَانُ قَالَ كَمْ تَرَوْنَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ السَّمَاءِ قَالُوا لَا نَدْرِي قَالَ فَإِنَّ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهَا إِمَّا وَاحِدًا أَوِ اثْنَيْنِ أَوْ ثَلَاثًا وَسَبْعِينَ سَنَةً وَالسَّمَاءُ فَوْقَهَا كَذَلِكَ حَتَّى عَدَّ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ ثُمَّ فَوْقَ السَّمَاءِ السَّابِعَةِ بَحْرًا بَيْنَ أَعْلَاهُ وَأَسْفَلِهِ كَمَا بَيْنَ سَمَاءٍ إِلَى سَمَاءٍ ثُمَّ فَوْقَ ذَلِكَ ثَمَانِيَةَ أَوْعَالٍ بَيْنَ أَظْلَافِهِنَّ وَرُكَبِهِنَّ كَمَا بَيْنَ سَمَاءٍ إِلَى سَمَاءٍ ثُمَّ عَلَى ظُهُورِهِنَّ الْعَرْشُ بَيْنَ أَعْلَاهُ

محمد بن یحییٰ، محمد بن الصباح، ولید بن ابی ثور الہمدانی، سماک، عبداللہ بن عمیرہ، احنف بن قیس، عباس بن عبدالمطلب فرماتے ہیں کہ میں ایک جماعت کے ساتھ بطحاء میں تھا جن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی تشریف فرما تھے کہ ایک بادل گذرا آپ نے اس کی جانب دیکھ کر فرمایا تم اسے کیا نام دیتے ہو صحابہ نے عرض کیا سحاب۔ آپ نے فرمایا مزن بھی صحابہ نے عرض کیا جی ہاں مزن بھی آپ نے فرمایا اور عنان بھی، ابوبکر نے عرض کیا جی ہاں عنان بھی آپ نے فرمایا تمہارے اور آسمان کے درمیان کتنا فاصلہ ہے صحابہ نے عرض کیا ہم نہیں جانتے آپ نے فرمایا تمہارے اور اس کے درمیان اکہتر یا بہتر یا تہتر سال کا فاصلہ ہے حتی کہ آپ نے اسی طرح ساتوں آسمانوں کو شمار فرمایا پھر ساتویں آسمان پر ایک دریا ہے جس کے بلند اور زیریں حصہ میں اتنا ہی فاصلہ ہے جتنا ایک آسمان کا دوسرے آسمان تک پھر اس کے اوپر آٹھ فرشتے ہیں جن کے پیروں اور گھٹنوں کے مابین اتنا ہی فاصلہ ہے۔ جتنا دو آسمانوں کے درمیان، پھر ان کی پشتوں پر عرش ہے، جس کے بالائی اور زیریں حصہ میں اتنا ہی

وَاَسْفَلِہٖ كَمَا بَيْنَ سَمَآءٍ اِلٰى سَمَآءٍ ثُمَّ اللّٰهُ فَوْقَ ذٰلِكَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى۔

فاصلہ ہے پھر اس پر اللہ تبارک و تعالیٰ جلوہ افروز ہے۔

۲۰۰ - حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ حُمَيْدِ بْنِ كَاسِبٍ ثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ عِكْرِمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَضَى اللّٰهُ فِي السَّمَآءِ ضَرَبَتِ الْمَلَآئِكَةُ اَجْنِحَتَهَا خُضْعَانًا لِقَوْلِهٖ كَاَنَّهٗ سِلْسِلَةٌ عَلٰى صَفْوَانٍ فَاِذَا فُزِّعَ عَنْ قُلُوْبِهِمْ قَالُوْا مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالُوا الْحَقَّ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ قَالَ فَيَسْمَعُهَا مُسْتَرِقُوا السَّمْعِ بَعْضُهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ فَيَسْمَعُ الْكَلِمَةَ فَيُلْقِيْهَا اِلٰى مَنْ تَحْتَهٗ فَرُبَّمَا اَدْرَكَهُ الشِّهَابُ قَبْلَ اَنْ يُلْقِيَهَا اِلَى الَّذِيْ تَحْتَهٗ فَيُلْقِيَهَا عَلٰى لِسَانِ الْكَاهِنِ اَوِ السَّاحِرِ فَرُبَّمَا لَمْ يُدْرِكْ حَتّٰى يُلْقِيَهَا فَيَكْذِبُ مَعَهَا مِائَةَ كَذْبَةٍ فَتَصْدُقُ تِلْكَ الْكَلِمَةُ الَّتِيْ سُمِعَتْ مِنَ السَّمَآءِ۔

یعقوب بن حمید بن کاسب، ابن عیینہ، عمرو بن دینار، عکرمہ، ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب اللہ تعالیٰ آسمان میں کوئی حکم جاری فرماتا ہے تو فرشتے عجز و انکساری کے ساتھ پر ہلاتے ہیں جس سے ایک ایسی آواز پیدا ہوتی ہے گویا کہ ایک زنجیر جو پتھر پر ماری جا رہی ہے جب یہ دہشت دور ہو جاتی ہے تو باہم سوال کرتے ہیں کہ تمہارے رب نے کیا حکم صادر فرمایا کہتے ہیں اُس نے حق فرمایا جو بہت بلند اور بڑا ہے ان ہی آپس کی گفتگو ہونے والی میں سے کچھ شیاطین چرا لیتے ہیں اور نیچے والوں کی طرف اسے پہنچاتے ہیں کبھی تو نیچے پہنچنے سے پہلے ہی شعلہ انہیں جلا دیتا ہے کبھی چلے آتے ہیں تو وہ ان باتوں کو کاہن اور جادوگر کی زبان پر ڈال دیتے ہیں، اور کبھی وہ سننے بھی نہیں پاتے بلکہ اپنی جانب سے اسے ڈالتے ہیں اور اس میں سو جھوٹ اپنی جانب سے ملا کر یہ کاہن و ساحر کو بتلاتے ہیں، پس سچا تو صرف وہ ایک کلمہ ہوتا ہے جو انہوں نے سنا ہے۔

۲۰۱ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ اَبِيْ عُبَيْدَةَ عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَامَ فِيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِخَمْسِ كَلِمَاتٍ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَنَامُ وَلَا يَنْبَغِيْ لَهٗ اَنْ يَنَامَ يَخْفِضُ الْقِسْطَ وَيَرْفَعُهٗ وَيُرْفَعُ اِلَيْهِ عَمَلُ النَّهَارِ قَبْلَ عَمَلِ اللَّيْلِ وَعَمَلُ اللَّيْلِ قَبْلَ عَمَلِ النَّهَارِ حِجَابُهُ النُّوْرُ لَوْ كَشَفَهٗ لَاَحْرَقَتْ سُبُحَاتُ وَجْهِهٖ مَا انْتَهٰى اِلَيْهِ بَصَرُهٗ مِنْ خَلْقِهٖ۔

علی بن محمد، ابو معاویہ، اعمش، عمرو بن مرہ، ابو عبیدہ، ابو موسیٰ اشعری فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر ہمیں خطبہ دیا اور پانچ باتیں فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ نہ تو سوتا ہے اور نہ سونا اس کے شایان شان ہے، میزان کو پست و بلند فرماتا ہے، دن میں ہونے والے اعمال رات کے اعمال سے قبل اور رات میں ہونے والے اعمال دن کے اعمال سے قبل اٹھا لیے جاتے ہیں۔ اس کا پردہ نور ہے اگر وہ اس پردے کو اٹھا دے تو اپنے سامنے کی تمام اشیا کو جلا دے جہاں تک بھی مخلوق پر اس کی نگاہ پہنچے۔

۲۰۲ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيْعٌ ثَنَا الْمَسْعُوْدِيُّ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ اَبِيْ عُبَيْدَةَ عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَنَامُ وَلَا يَنْبَغِيْ لَهٗ اَنْ يَنَامَ يَخْفِضُ الْقِسْطَ وَيَرْفَعُهٗ حِجَابُهُ النُّوْرُ لَوْ كَشَفَهَا لَاَحْرَقَتْ سُبُحَاتُ وَجْهِهٖ كُلَّ شَيْءٍ اَدْرَكَهٗ بَصَرُهٗ ثُمَّ قَرَاَ اَبُوْ عُبَيْدَةَ

علی بن محمد، وکیع، مسعودی، عمرو بن مرہ، ابو عبیدہ، ابو موسیٰ اشعری سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اللہ تعالیٰ سوتا نہیں اور نہ سونا اس کے لائق ہے میزان کو پست و بلند فرماتا ہے اس کا پردہ نور ہے اگر اُسے ہٹا دے تو سامنے کی ہر وہ شے جس جس پر بھی اس کی نگاہ پڑے وہ جل کر خاک ہو جائے پھر ابو عبیدہ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔

أَنْ بُورِكَ مَنْ فِي النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا وَسُبْحَانَ اللهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ۔

"برکت دیا گیا وہ جو اس آگ کی جلوہ گاہ میں ہے اور جو اس کے ارد گرد ہیں۔ پاک ہے اللہ کو جو رب ہے سارے جہانوں کا (۲۷:۸)

۲۰۳۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ وَأَنْبَأَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحَقَ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَمِينُ اللهِ مَلْأَى لَا يَغِيضُهَا شَيْءٌ سَحَّاءُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَبِيَدِهِ الْأُخْرَى الْمِيزَانُ يَرْفَعُ الْقِسْطَ وَيَخْفِضُ قَالَ أَرَأَيْتَ مَا أَنْفَقَ مُنْذُ خَلَقَ السَّمَوَاتِ وَالْأَرْضَ فَإِنَّهُ لَمْ يَنْقُصْ مِمَّا فِي يَدَيْهِ شَيْئًا۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، یزید بن ہارون، محمد بن اسحاق۔ ابو الزناد، اعرج، ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، اللہ کا داہنا ہاتھ بھرا ہوا ہے، اس میں کوئی کمی نہیں ہوتی شب و روز خرچ کرتا ہے، بائیں ہاتھ میں میزان ہے جسے پست و بلند فرماتا رہتا ہے۔ آپ نے فرمایا جب سے اللہ نے زمین و آسمان پیدا فرمائے وہ برابر خرچ کر رہا ہے لیکن اس کے ہاتھ میں ذرا سی بھی کمی نہیں ہوتی۔

۲۰۴۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ قَالَا ثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ أَبِي حَازِمٍ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ مِقْسَمٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ يَقُولُ يَأْخُذُ الْجَبَّارُ سَمَاوَاتِهِ وَأَرْضِيهِ بِيَدِهِ وَقَبَضَ بِيَدِهِ فَجَعَلَ يَقْبِضُهَا وَيَبْسُطُهَا ثُمَّ يَقُولُ أَنَا الْجَبَّارُ أَيْنَ الْجَبَّارُونَ أَيْنَ الْمُتَكَبِّرُونَ قَالَ وَيَتَمَيَّلُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ يَمِينِهِ وَعَنْ يَسَارِهِ حَتَّى نَظَرْتُ إِلَى الْمِنْبَرِ يَتَحَرَّكُ مِنْ أَسْفَلِ شَيْءٍ مِنْهُ حَتَّى إِنِّي أَقُولُ أَسَاقِطٌ هُوَ بِرَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

ہشام بن عمار، محمد بن الصباح، عبد العزیز بن ابی حازم عبید اللہ بن مقسم، ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر پر ارشاد فرمایا۔ اللہ تعالیٰ زمین و آسمان کو قیامت کے دن اپنے دست اقدس میں لے لے گا۔ ہاتھ کو بلند کرے گا اور پھیلائے گا اور فرمائے گا جبارین اور متکبرین کہاں ہیں۔ ابن عمر فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دائیں اور بائیں ملاحظہ فرماتے جاتے تھے ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں منبر نیچے سے ہل رہا تھا اور مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ کہیں وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سمیت الٹ نہ جائے۔

۲۰۵۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا صَدَقَةُ بْنُ خَالِدٍ ثَنَا ابْنُ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ بُسْرَ بْنَ عُبَيْدِ اللهِ يَقُولُ سَمِعْتُ أَبَا إِدْرِيسَ الْخَوْلَانِيَّ يَقُولُ حَدَّثَنِي النَّوَّاسُ ابْنُ سَمْعَانَ الْكِلَابِيُّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا مِنْ قَلْبٍ إِلَّا بَيْنَ إِصْبَعَيْنِ مِنْ أَصَابِعِ الرَّحْمَنِ إِنْ شَاءَ أَقَامَهُ وَإِنْ شَاءَ أَزَاغَهُ وَكَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ يَا مُثَبِّتَ الْقُلُوبِ ثَبِّتْ قُلُوبَنَا عَلَى دِينِكَ قَالَ وَالْمِيزَانُ بِيَدِ الرَّحْمَنِ يَرْفَعُ أَقْوَامًا وَيَخْفِضُ آخَرِينَ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ۔

ہشام بن عمار، صدقہ بن خالد، ابن جابر، بسر بن عبید اللہ ابو ادریس الخولانی، نواس بن سمعان الکلابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر قلب خدا کی دو انگلیوں کے بیچ میں ہے خواہ وہ اسے سیدھا رکھے خواہ وہ اسے خراب کر دے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعا کیا کرتے یا مثبت القلوب ثبت قلوبنا علی دینک اور فرمایا میزان خدا کے ہاتھ میں ہے، وہ کچھ قوموں کو بلند فرماتا ہے اور کچھ کو قیامت تک پست فرماتا رہے گا۔

۲۰۶۔ حَدَّثَنَا اَبُوْكُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ عَنْ مُجَالِدٍ عَنْ اَبِي الْوَدَّاكِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِنِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ لَيَضْحَكُ اِلٰى ثَلٰثَةٍ لِلصَّفِّ فِي الصَّلٰوةِ وَلِلرَّجُلِ يُصَلِّيْ فِيْ جَوْفِ اللَّيْلِ وَلِلرَّجُلِ يُقَاتِلُ اَرَاهُ قَالَ خَلْفَ الْكَتِيْبَةِ۔

ابو کریب محمد بن العلاء، عبد اللہ بن اسماعیل، مجالد، ابو الوداک، ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ تین چیزوں کی جانب دیکھ کر ہنستا ہے۔ ایک نماز کی صف کی جانب دوسرے اس شخص کی طرف جو آدھی رات کو نماز پڑھ رہا ہو تیسرے اس شخص پر جو لشکر کے بھاگ جانے کے باوجود لڑتا رہتا ہے۔

۲۰۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ رَجَاءٍ ثَنَا اِسْرَائِيْلُ عَنْ عُثْمَانَ يَعْنِي الْمُغِيْرَةِ الثَّقَفِيِّ عَنْ سَالِمِ بْنِ اَبِي الْجَعْدِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْرِضُ نَفْسَهٗ عَلَى النَّاسِ فِي الْمَوْسِمِ فَيَقُوْلُ اَلَا رَجُلٌ يَحْمِلُنِيْ اِلٰى قَوْمِهٖ فَاِنَّ قُرَيْشًا قَدْ مَنَعُوْنِيْ اَنْ اُبَلِّغَ كَلَامَ رَبِّيْ۔

محمد بن یحییٰ، عبد اللہ بن رجاء، اسرائیل، عثمان بن المغیرۃ الثقفی، سالم بن ابی الجعد، جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حج کے دنوں میں اپنے آپ کو لوگوں کے سامنے پیش کرتے اور فرماتے قریش نے مجھے خدا کا پیغام پہنچانے سے روک دیا، تم میں سے کون ہے جو مجھے اپنی قوم تک حفاظت کے ساتھ لے جائے۔ تاکہ میں اپنے رب کا کلام پہنچاؤں۔

۲۰۸۔ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا الْوَزِيْرُ بْنُ صَبِيْحٍ ثَنَا يُوْنُسُ بْنُ حَلْبَسٍ عَنْ اُمِّ الدَّرْدَاءِ عَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَاْنٍ قَالَ مِنْ شَاْنِهٖ اَنْ يَّغْفِرَ ذَنْبًا وَيُفَرِّجَ كَرْبًا وَيَرْفَعَ قَوْمًا وَيَخْفِضَ اٰخَرِيْنَ۔

ہشام بن عمار، وزیر بن صبیح، یونس بن حلبس، ام الدرداء رضی اللہ عنہا، ابو الدرداء فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کے قول کل یوم ھو فی شان کے بارے میں ارشاد فرمایا اللہ کی ایک شان یہ بھی ہے کہ گناہ معاف کرتا ہے مصیبت کو دور فرماتا ہے ایک قوم کو بلند اور دوسری کو پست فرماتا ہے۔

## بَابُ ۳۵ مَنْ سَنَّ سُنَّةً حَسَنَةً اَوْ سَيِّئَةً

## اچھا یا برا طریقہ جاری کرنے کا بیان

۲۰۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ اَبِي الشَّوَارِبِ ثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ عُمَيْرٍ عَنِ الْمُنْذِرِ بْنِ جَرِيْرٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَنَّ سُنَّةً حَسَنَةً فَعُمِلَ بِهَا كَانَ لَهٗ اَجْرُهَا وَمِثْلُ اَجْرِ مَنْ عَمِلَ بِهَا لَا يَنْقُصُ مِنْ اُجُوْرِهِمْ شَيْئًا وَمَنْ سَنَّ سُنَّةً سَيِّئَةً فَعُمِلَ بِهَا كَانَ عَلَيْهِ وِزْرُهَا وَوِزْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا

محمد بن عبد الملک بن ابی الشوارب، ابو عوانہ، عبد الملک بن عمیر، منذر بن جریر، جریر کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص اچھا طریقہ جاری کرے اور اس پر لوگ عمل کریں تو اس کے لیے بھی اس کا اجر ہوگا۔ اور عمل کرنے والوں کا اجر بھی عمل کرنے والے کے لیے بھی اتنا ہی اجر ہوگا اور ان کے اجر و ثواب میں کوئی کمی نہ ہو گی ایسے ہی اگر کوئی برا کام جاری کرے اور لوگ اس پر عمل کریں تو اس پر اس کا گناہ ہوگا اور عمل کرنے والوں

لَا يَنْقُصُ مِنْ أَوْزَارِهِمْ شَيْئًا۔

۲۱۰۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ بْنِ عَبْدِ الْوَارِثِ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ أَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ سِيرِينَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَثَّ عَلَيْهِ فَقَالَ رَجُلٌ عِنْدِي كَذَا وَكَذَا قَالَ فَمَا بَقِيَ فِي الْمَجْلِسِ رَجُلٌ إِلَّا تَصَدَّقَ عَلَيْهِ بِمَا قَلَّ أَوْ كَثُرَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اسْتَنَّ خَيْرًا فَاسْتُنَّ بِهِ كَانَ لَهُ أَجْرُهُ كَامِلًا وَمِنْ أُجُورِ مَنِ اسْتَنَّ بِهِ وَلَا يَنْقُصُ مِنْ أُجُورِهِمْ شَيْئًا وَمَنِ اسْتَنَّ سُنَّةً سَيِّئَةً فَاسْتُنَّ بِهِ فَعَلَيْهِ وِزْرُهُ كَامِلًا وَمِنْ أَوْزَارِ الَّذِي اسْتَنَّ بِهِ وَلَا يَنْقُصُ مِنْ أَوْزَارِهِمْ شَيْئًا۔

۲۱۱۔ حَدَّثَنَا عِيسَى بْنُ حَمَّادٍ الْمِصْرِيُّ أَنْبَأَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ سِنَانٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ أَيُّمَا دَاعٍ دَعَا إِلَى ضَلَالَةٍ فَاتُّبِعَ فَإِنَّ لَهُ مِثْلَ أَوْزَارِ مَنِ اتَّبَعَهُ وَلَا يَنْقُصُ مِنْ أَوْزَارِهِمْ شَيْئًا وَأَيُّمَا دَاعٍ دَعَا إِلَى هُدًى فَاتُّبِعَ فَإِنَّ لَهُ مِنْ أُجُورِ مَنِ اتَّبَعَهُ وَلَا يَنْقُصُ مِنْ أُجُورِهِمْ شَيْئًا۔

۲۱۲۔ حَدَّثَنَا أَبُو مَرْوَانَ مُحَمَّدُ بْنُ الْعُثْمَانِيُّ ثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ أَبِي حَازِمٍ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ دَعَا إِلَى هُدًى كَانَ لَهُ مِنَ الْأَجْرِ مِثْلُ أُجُورِ مَنِ اتَّبَعَهُ لَا يَنْقُصُ ذَلِكَ مِنْ أُجُورِهِمْ شَيْئًا وَمَنْ دَعَا إِلَى ضَلَالَةٍ فَعَلَيْهِ مِنَ الْإِثْمِ مِثْلُ آثَامِ مَنِ اتَّبَعَهُ لَا يَنْقُصُ ذَلِكَ مِنْ آثَامِهِمْ شَيْئًا۔

۲۱۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ ثَنَا

کا بھی گناہ ہوگا اور ان کے لیے بھی گناہ ہوگا اور کسی کے گناہ میں کوئی کمی نہ ہوگی

عبدالوارث بن عبدالصمد بن عبدالوارث، ایوب

محمد بن سیرین، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک شخص حضور کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا آپ نے اس کے لیے لوگوں کو صدقہ پر ابھارا۔ ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ میری طرف سے اتنا اتنا مال ہے۔ ابوہریرہ فرماتے ہیں مجلس میں کوئی شخص ایسا باقی نہ رہا جس نے اس پر کم ہو یا زیادہ صدقہ نہ کیا ہو آپ نے فرمایا جو اچھا طریقہ جاری کرے اور اس پر لوگ عمل کریں تو اسے اپنا ثواب بھی ملے گا اور دیگر لوگوں کے عمل کرنے کا بھی اور کسی کے ثواب میں سے کوئی کمی نہ کی جائے گی۔ اور اگر کوئی برا طریقہ جاری کرے اور اس پر لوگ عمل کریں تو جاری کرنے والے کو اپنا بھی گناہ ملے گا اور دوسروں کا بھی اور ان کے گناہوں میں بھی کوئی کمی نہ کی جائے گی۔

عیسیٰ بن حماد المصری، لیث بن سعد، یزید بن ابی حبیب سعد بن سنان، انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو کسی کو گمراہی کی طرف بلائے پھر لوگ اس کی پیروی کریں تو اس کے لیے تمام پیروی کرنے والوں کا گناہ ہوگا۔ اور ان کے گناہوں میں بھی کوئی کمی نہ کی جائے گی ایسے ہی جو شخص ہدایت کی طرف دعوت دے اور لوگ اس پر عمل کریں تو ان سب عمل کرنے والوں کے برابر اسکے لیے اجر ہوگا اور ان کے اجر میں بھی کوئی کمی نہ کی جائے گی۔

ابومروان، محمد بن عثمان، عبدالعزیز بن ابی حازم، علاء بن عبدالرحمان، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، جس نے ہدایت کی طرف بلایا اس کے لیے ان لوگوں کا اجر ہے جو پیروی کریں، اور ان لوگوں کے اجر میں بھی کوئی کمی نہ ہوگی، اور جس نے برائی کی دعوت دی اس کے لیے ان کا گناہ ہے۔ اور ان لوگوں کے گناہوں میں بھی کوئی کمی نہ ہوگی۔

محمد بن یحییٰ۔ ابو نعیم۔ اسرائیل۔

إسرائيل عن الحكم عن أبي جحيفة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من سن سنة حسنة عمل بها بعده كان له أجره ومثل أجورهم من غير أن ينقص من أجورهم شيئا ومن سن سنة سيئة فعمل بها بعده كان عليه وزره ومثل أوزارهم من غير أن ينقص من أوزارهم شيئا.

حکم۔ ابو جحیفہ رضی اللہ عنہ نے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اچھا کام جاری کرے جس پر بعض والے لوگ عمل کریں تو اسے ان تمام لوگوں کے برابر اجر ملے گا، بغیر اس کے کہ ان کے ثواب میں کوئی کمی آئے اور جو برا کام جاری کرے اور بعض والے اس پر عمل کریں تو اس پر ان سب کے برابر گناہ ہوگا بغیر اس کے کہ ان کے گناہوں میں کوئی کمی واقع ہو۔

۲۱۴۔ حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة ثنا أبو معاوية عن ليث عن بشير بن نهيك عن أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما من داع يدعو إلى شيء إلا وقف يوم القيامة لازما لدعوته ما دعا إليه وإن دعا رجل رجلا.

ابو بکر بن ابی شیبہ، ابو معاویہ، لیث بن ابی سلیم، بشیر بن نہیک ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص کسی شئے کی جانب بلائے گا قیامت کے روز اسے اس کی دعوت کے ساتھ کھڑا کیا جائے گا، خواہ ایک ہی آدمی کو دعوت کیوں نہ دی ہو۔

## باب ۳۶ من أحيا سنة قد أميتت.

## مردہ سنت کو زندہ کرنے کا بیان

۲۱۵۔ حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة ثنا زيد بن الحباب ثنا كثير بن عبد الله بن عمرو بن عوف المزني حدثني أبي عن جدي أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال من أحيا سنة من سنتي فعمل بها الناس كان له مثل أجر من عمل بها لا ينقص من أجورهم شيئا ومن ابتدع بدعة فعمل بها كان عليه أوزار من عمل بها لا ينقص من أوزار من عمل بها شيئا.

ابو بکر بن ابی شیبہ، زید بن الحباب، کثیر بن عبداللہ بن عمرو بن عوف المازنی، عبداللہ بن عمرو، عمرو بن عوف المازنی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس کسی نے میری ایک سنت کو زندہ کیا، پھر لوگوں نے اس پر عمل کیا تو اسے سب عمل کرنے والوں کا اجر ملے گا اور ان کے اجر میں کوئی کمی نہ ہوگی اور جس نے کوئی بدعت ایجاد کی پھر لوگوں نے اس پر عمل کیا تو تمام عمل کرنیوالوں کے برابر اس پر گناہ ہوگا۔ اور ان کے گناہوں میں بھی کوئی کمی واقع نہیں ہوگی۔

۲۱۶۔ حدثنا محمد بن يحيى ثنا إسماعيل بن أبي أويس حدثني كثير بن عبد الله عن أبيه عن جده قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول من أحيا سنة من سنتي قد أميتت بعدي كان له من الأجر مثل أجر من عمل بها من الناس لا ينقص من أجور الناس شيئا ومن ابتدع بدعة لا يرضاها الله ورسوله فإن عليه مثل إثم من

محمد بن یحیی، اسماعیل بن ابی اویس کثیر بن عبداللہ بن عمرو بن عوف عبداللہ، عبداللہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے میری مردہ سنت کو حیات نو عطا کی، پھر لوگوں نے اس پر عمل کیا تو اسے سب عمل کرنیوالوں کے برابر اجر ملے گا اور ان کے اجر میں کوئی کمی نہ ہوگی اور جس نے کوئی بدعت ایجاد کی پھر لوگوں نے اس پر عمل کیا۔ تو تمام عمل کرنے والوں کے برابر گناہ اس پر عائد ہوگا۔ اور ان کے گناہوں میں بھی کوئی

عَمِلَ بِهَا مِنَ النَّاسِ لَا يُنْقَصُ مِنْ آثَامِ النَّاسِ شَيْئًا.

## بَابُ ٣٧ فَضْلِ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ.

٢١٧ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ الْقَطَّانُ ثَنَا شُعْبَةُ وَسُفْيَانُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمٰنِ السُّلَمِيِّ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ شُعْبَةُ خَيْرُكُمْ وَقَالَ سُفْيَانُ أَفْضَلُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ.

٢١٨ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمٰنِ السُّلَمِيِّ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَفْضَلُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ.

٢١٩ - حَدَّثَنَا أَزْهَرُ بْنُ مَرْوَانَ ثَنَا الْحَارِثُ بْنُ نَبْهَانَ ثَنَا عَاصِمُ بْنُ بَهْدَلَةَ عَنْ مُصْعَبِ ابْنِ سَعْدٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خِيَارُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ قَالَ وَأَخَذَ بِيَدِي فَأَقْعَدَنِي مَقْعَدِي هٰذَا أُقْرِئُ.

٢٢٠ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَا ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ أَبِي مُوسَى الْأَشْعَرِيِّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ الَّذِي يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الْأُتْرُجَّةِ طَعْمُهَا طَيِّبٌ وَرِيحُهَا طَيِّبٌ وَمَثَلُ الْمُؤْمِنِ الَّذِي لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ التَّمْرَةِ طَعْمُهَا طَيِّبٌ وَلَا رِيحَ لَهَا وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِي يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الرَّيْحَانَةِ رِيحُهَا طَيِّبٌ وَطَعْمُهَا مُرٌّ وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِي لَا يَقْرَأُ الْقُرْآنَ كَمَثَلِ الْحَنْظَلَةِ

کمی واقع نہ ہوگی۔

## تعلیم قرآن کی فضیلت کا بیان

محمد بن بشار۔ یحییٰ بن سعید القطان، شعبہ، سفیان، علقمہ بن مرثد، سعد بن عبیدہ، ابو عبدالرحمان السلمی۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں شعیب کی روایت میں ہے کہ بہتر اور سفیان کی روایت میں ہے کہ افضل وہ ہے کہ جو قرآن مجید سیکھے اور دوسروں کو سکھائے

علی بن محمد۔ وکیع، سفیان، علقمہ بن مرثد۔ ابو عبد الرحمان السلمی، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں سب سے بہترین وہ شخص ہے۔ جو قرآن سیکھے اور اُسے دوسرے لوگوں کو سکھائے۔

ازہر بن مروان۔ حارث بن نبہان، عاصم بن بہدلہ مصعب بن سعد۔ سعد بن ابی وقاص کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں بہترین لوگ وہ ہیں جو قرآن سیکھیں اور سکھائیں، عاصم کہتے ہیں، مصعب نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے اس مقام پر بٹھایا اور فرمایا یہ سب سے بڑے قاری ہیں۔

محمد بن بشار، محمد بن المثنی، یحیی بن سعید القطان، شعبہ قتادہ، انس بن مالک، ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس مومن کی مثال جو قرآن پڑھتا ہے اس سنگترے کے مانند ہے جس کا مزا بھی عمدہ اور خوشبو بھی اچھی اور اس مومن کی مثال جو قرآن نہیں پڑھتا اس کھجور کی طرح ہے جس کا مزہ تو اچھا ہے لیکن خوشبو کچھ نہیں۔ اور اس منافق کی مثال جو قرآن پڑھتا ہے اس ریحان کی طرح ہے جس کی خوشبو تو اچھی ہے لیکن مزا تلخ ہے اور اس منافق کی مثال جو قرآن نہیں پڑھتا اس ایلوا کی طرح

طعمها مر ولا ريح لها.

٢٢١- حدثنا بكر بن خلف أبو بشر ثنا عبد الرحمن ابن مهدي ثنا عبد الرحمن بن بديل عن أبيه عن أنس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم إن لله أهلين من الناس قالوا يا رسول الله من هم قال هم أهل القرآن أهل الله وخاصته.

٢٢٢- حدثنا عمرو بن عثمان بن سعيد بن كثير ابن دينار الحمصي ثنا محمد بن حرب عن أبي عمر عن كثير بن زاذان عن عاصم بن حمزة عن علي ابن أبي طالب قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من قرأ القرآن وحفظه أدخله الله الجنة وشفعه في عشرة من أهل بيته كلهم قد استوجب النار.

٢٢٣- حدثنا عمرو بن عبد الله الأودي ثنا أبو أسامة عن عبد الحميد بن جعفر عن المقبري عن عطاء مولى أبي أحمد عن أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم تعلموا القرآن واقرءوه وارقدوا فإن مثل القرآن ومن تعلمه فقام كمثل جراب محشو مسكا تفوح ريحه كل مكان ومثل من تعلمه فرقد وهو في جوفه كمثل جراب أوكي على مسك.

٢٢٤- حدثنا أبو مروان محمد بن عثمان العثماني ثنا إبراهيم بن سعد عن ابن شهاب عن عامر بن واثلة أبي الطفيل عن نافع بن عبد الحارث أنه لقي عمر بن الخطاب بعسفان وكان عمر استعمله على مكة فقال عمر من استخلفت

ہے جس کا مزا بھی کڑوا ہے اور خوشبو بھی نہیں رکھتا۔

بکر بن خلف ابو بشر، عبدالرحمان بن مہدی، عبدالرحمان بن بدیل، بدیل۔ انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا لوگوں میں سے کچھ لوگ اہل اللہ ہیں صحابہ کرام عرض گزار ہوئے کہ یا رسول اللہ! وہ کون ہیں؟ فرمایا کہ وہ قرآن مجید والے ہیں یہی اللہ والے اور اللہ تعالیٰ کے خاص بندے ہیں۔

عمرو بن عثمان بن سعید بن کثیر بن دینار الحمصی، محمد بن حرب، ابو عمر۔ کثیر بن زاذان، عاصم بن حمزہ، حضرت علی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے قرآن پڑھا اور اسے یاد کیا، اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل فرمائے گا اور اس کے اہل خانہ میں سے اسے دس اشخاص کی شفاعت کی اجازت مرحمت فرمائے گا جن کے لئے دوزخ لازم ہو چکی ہو گی۔

عمرو بن عبداللہ الاودی۔ ابو اسامہ، عبدالحمید بن جعفر مقبری، عطاء مولیٰ ابی احمد، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، قرآن سیکھو اور اسے پڑھو اور راتوں کو اس کے ذریعہ جاگتے رہو کیونکہ قرآن کی مثال اور اس شخص کی مثال جو قرآن حاصل کر کے اس کے ساتھ قیام کرے اس مشک کی طرح ہے جس میں مشک بھری ہو جس کی خوشبو ہر جگہ پھیلتی ہو اور اس شخص کی مثال جو قرآن کی تعلیم حاصل کرتا ہو لیکن رات بھر پڑ کر سوتا رہتا ہو، اس مشک کی طرح ہے۔ جس میں مشک بھر کر اس کا منہ بند کر دیا گیا ہو۔

ابو مروان محمد بن عثمان العثمانی، ابراہیم بن سعد، ابن شہاب عامر بن واثلہ ابو الطفیل، نافع بن عبدالحارث کا بیان ہے کہ وہ عسفان میں حضرت عمر سے ملے اور حضرت عمر نے انہیں مکہ کا عامل بنایا تھا۔ حضرت عمر نے دریافت کیا اے نافع اہل بادیہ پر تم نے کسے افسر متعین کیا ہے، میں نے عرض کیا ابن ابزی۔ کو

عَلٰی اَھْلِ الْوَادِیْ قَالَ اسْتَخْلَفْتُ عَلَیْھِمْ ابْنَ اَبْزٰی قَالَ وَمَنِ ابْنُ اَبْزٰی قَالَ رَجُلٌ مِنْ مَوَالِیْنَا قَالَ عُمَرُ مَا اسْتَخْلَفْتَ عَلَیْھِمْ مَوْلًی قَالَ اِنَّہٗ قَارِیٌٔ لِکِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی عَالِمٌ بِالْفَرَائِضِ قَاضٍ قَالَ عُمَرُ اَمَا اِنَّ نَبِیَّکُمْ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ یَرْفَعُ بِھٰذَا الْکِتَابِ اَقْوَامًا وَیَضَعُ بِہٖ اٰخَرِیْنَ۔

حضرت عمر نے دریافت کیا کون ابن ابزیٰ، میں نے عرض کیا ہمارے غلاموں میں سے ایک شخص ہے۔ حضرت عمر نے دریافت کیا کہ غلام کو افسر بنانے کا کیا سبب ہے نافع نے جواب دیا وہ کتاب اللہ کا قاری، فرائض کا عالم اور اچھا فیصلہ کرنے والا ہے حضرت عمر نے فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا اللہ تعالیٰ کچھ قوموں کو اس کتاب اللہ کے ذریعہ احترام واکرام عطا فرمائے گا جبکہ دوسرے لوگوں کو اس کے باعث گرائے گا۔

۲۲۵- حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ الْوَاسِطِیُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ غَالِبٍ الْعَبَّادَانِیُّ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ زِیَادٍ الْبَحْرَانِیِّ عَنْ عَلِیِّ بْنِ زَیْدٍ عَنْ سَعِیْدِ ابْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَا اَبَا ذَرٍّ لَاَنْ تَغْدُوَ فَتَعَلَّمَ اٰیَۃً مِنْ کِتَابِ اللّٰہِ خَیْرٌ لَکَ مِنْ اَنْ تُصَلِّیَ مِائَۃَ رَکْعَۃٍ وَلَاَنْ تَغْدُوَ فَتَعَلَّمَ بَابًا مِنَ الْعِلْمِ عُمِلَ بِہٖ اَوْ لَمْ یُعْمَلْ خَیْرٌ مِنْ اَنْ تُصَلِّیَ اَلْفَ رَکْعَۃٍ۔

عباس بن عبداللہ الواسطی عبداللہ بن غالب العبادانی عبداللہ بن زیاد البحرانی، علی بن زید، ابن المسیب، ابوذر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا اے ابوذر صبح کے وقت کتاب اللہ کی ایک آیت کا سیکھنا تمہارے سو رکعت نماز (نفل) پڑھنے سے بہتر ہے صبح کے وقت علم کا کوئی باب سیکھ کر پھر خود اس پر عمل نہ کرسکو یا کرسکو تو وہ تمہارے ایک ہزار رکعت نماز (نفل) پڑھنے سے بہتر ہے۔

## بَابُ ۳۸ فَضْلِ الْعُلَمَاءِ وَالْحَثِّ عَلٰی طَلَبِ الْعِلْمِ

## علماء کی فضیلت اور علم کی ترغیب دینے کا بیان

۲۲۶- حَدَّثَنَا بَکْرُ بْنُ خَلَفٍ اَبُوْ بِشْرٍ ثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰی عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّھْرِیِّ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ یُّرِدِ اللّٰہُ بِہٖ خَیْرًا یُفَقِّھْہُ فِی الدِّیْنِ۔

بکر بن خلف، ابوبشر، عبدالاعلیٰ، معمر، زہری۔ ابن المسیب۔ ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس کے ساتھ اللہ خیر کا ارادہ کرتا ہے تو اسے دین کی فہم عطا فرمادیتا ہے۔

۲۲۷- حَدَّثَنَا ھِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا الْوَلِیْدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا مَرْوَانُ بْنُ جَنَاحٍ عَنْ یُوْنُسَ بْنِ مَیْسَرَۃَ بْنِ حَلْبَسٍ اَنَّہٗ حَدَّثَہٗ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاوِیَۃَ بْنَ اَبِیْ سُفْیَانَ یُحَدِّثُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ الْخَیْرُ عَادَۃٌ وَالشَّرُّ لَجَاجَۃٌ وَمَنْ یُّرِدِ اللّٰہُ بِہٖ خَیْرًا یُفَقِّھْہُ فِی الدِّیْنِ۔

ہشام بن عمار، ولید بن مسلم، مروان بن جناح، یونس بن میسرۃ بن حلبس، معاویۃ بن ابی سفیان کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بھلائی ایک عادت ہے (یعنی فطرت میں داخل ہے، اور برائی نفس کی جانب سے ہے اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرتا ہے اسے دین کی فہم عطا فرمادیتا ہے۔

۲۲۸- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا رَوْحُ بْنُ جَنَاحٍ أَبُو سَعِيدٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقِيهٌ وَاحِدٌ أَشَدُّ عَلَى الشَّيْطَانِ مِنْ أَلْفِ عَابِدٍ۔

ہشام بن عمار، ولید بن مسلم، روح بن جناح ابو سعد، مجاہد، ابن عباس کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ایک فقیہ شیطان پر ایک ہزار عابدوں سے زیادہ بھاری ہے۔

۲۲۹- حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ دَاوُدَ عَنْ عَاصِمِ بْنِ رَجَاءِ بْنِ حَيْوَةَ عَنْ دَاوُدَ بْنِ جَمِيلٍ عَنْ كَثِيرِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ أَبِي الدَّرْدَاءِ فِي مَسْجِدِ دِمَشْقَ فَأَتَاهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا أَبَا الدَّرْدَاءِ أَتَيْتُكَ مِنَ الْمَدِينَةِ مَدِينَةِ الرَّسُولِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِحَدِيثٍ بَلَغَنِي أَنَّكَ تُحَدِّثُ بِهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَمَا جَاءَ بِكَ تِجَارَةٌ قَالَ لَا قَالَ وَلَا جَاءَ بِكَ غَيْرُهُ قَالَ لَا قَالَ فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ سَلَكَ طَرِيقًا يَلْتَمِسُ فِيهِ عِلْمًا سَهَّلَ اللّٰهُ لَهُ طَرِيقًا إِلَى الْجَنَّةِ وَإِنَّ الْمَلَائِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ وَيَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ حَتَّى الْحِيتَانُ فِي الْمَاءِ وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ إِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الْأَنْبِيَاءِ إِنَّ الْأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلَا دِرْهَمًا إِنَّمَا وَرَّثُوا الْعِلْمَ فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ۔

نصر بن علی الجہضمی، عبد اللہ بن داؤد، عاصم بن رجاء بن حیوہ، داؤد بن جمیل، کثیر بن قیس کہتے ہیں میں حضرت ابو الدرداء کے پاس دمشق کی جامع مسجد میں بیٹھا ہوا تھا ایک شخص آیا اور اس نے کہا اے ابو الدرداء میں آپ کے پاس مدینۃ الرسول سے ایک حدیث کے لیے آیا ہوں مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ اسے بیان کرتے ہیں حضرت ابو الدرداء نے دریافت فرمایا کہ کسی کاروبار کی غرض سے تو نہیں آئے اس نے عرض کیا نہیں، ابو الدرداء نے سوال کیا شاید کوئی اور غرض ہو اس نے جواب دیا نہیں، ابو الدرداء نے فرمایا میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے جو علم کی تلاش میں راستہ طے کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت کا راستہ آسان فرما دیتا ہے ملائکہ فرشتے طالب علم سے خوش ہو کر اپنے پروں کو بچھاتے ہیں زمین اور آسمان میں جتنی چیزیں ہیں اس کے لیے استغفار کرتی ہیں، حتیٰ کہ پانی میں مچھلی بھی۔ اور عالم کو عابد پر ایسی ہی فضیلت حاصل ہے جیسے ستاروں پر چاند کو حاصل ہے علماء انبیاء کے وارث ہیں انبیاء ورثہ میں نہ دینار چھوڑتے ہیں نہ درہم وہ ورثہ میں علم چھوڑتے ہیں جس نے اسے لیا اس نے ایک بڑا حصہ حاصل کر لیا۔

۲۳۰- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا حَفْصُ بْنُ سُلَيْمَانَ ثَنَا كَثِيرُ بْنُ شِنْظِيرٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيضَةٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ وَوَاضِعُ الْعِلْمِ عِنْدَ غَيْرِ أَهْلِهِ كَمُقَلِّدِ الْخَنَازِيرِ الْجَوْهَرَ وَاللُّؤْلُؤَ وَالذَّهَبَ۔

ہشام بن عمار، حفص بن سلیمان، کثیر بن شنظیر، محمد بن سیرین، انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا علم کا سیکھنا ہر مسلمان پر فرض ہے اور علم کو نااہلوں کے سامنے پیش کرنا ایسا ہے جیسا کہ خنزیروں کے گلے میں جواہرات موتی اور سونے کے ہار پہنانا

۲۳۱- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي

ابو بکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد، ابو معاویہ، اعمش، ابو صالح، ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو کوئی کسی مسلمان

صالح عن أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من نفس عن مسلم كربة من كرب الدنيا نفس الله عنه كربة من كرب يوم القيامة ومن ستر مسلما ستره الله في الدنيا والآخرة ومن يسر على معسر يسر الله عليه في الدنيا والآخرة والله في عون العبد ما كان العبد في عون أخيه ومن سلك طريقا يلتمس فيه علما سهل الله له طريقا إلى الجنة وما اجتمع قوم في بيت من بيوت الله يتلون كتاب الله ويتدارسونه بينهم إلا حفتهم الملائكة ونزلت عليهم السكينة وغشيتهم الرحمة وذكرهم الله فيمن عنده ومن أبطأ به عمله لم يسرع به نسبه۔

۲۳۲- حدثنا محمد بن يحيى ثنا عبد الرزاق أنبأنا معمر عن عاصم بن أبي النجود عن زر بن حبيش قال أتيت صفوان بن عسال المرادي فقال ما جاء بك قلت أنبط العلم قال فإني سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول ما من خارج خرج من بيته في طلب العلم إلا وضعت له الملائكة أجنحتها رضا بما يصنع۔

۲۳۳- حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة ثنا حاتم بن إسماعيل عن حميد بن صخر عن المقبري عن أبي هريرة قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول من جاء مسجدي هذا لم يأته إلا لخير يتعلمه أو يعلمه فهو بمنزلة المجاهد في سبيل الله ومن جاء لغير ذلك فهو بمنزلة الرجل ينظر إلى متاع غيره۔

۲۳۴- حدثنا هشام بن عمار ثنا صدقة بن

سے دنیاوی مصائب میں سے ایک مصیبت بھی دور کر دے گا اللہ تعالیٰ اس سے قیامت کی تکالیف میں سے ایک تکلیف دور فرما دے گا جو کسی مسلمان کا راز چھپائے گا اللہ تعالیٰ اس کے راز دنیا و آخرت میں چھپائے گا جو کسی تنگ دست پر آسانی کرے گا اللہ تعالیٰ دنیا و آخرت میں اس پر آسانی فرمائے گا اللہ تعالیٰ اس وقت تک بندے کی مدد فرماتا رہتا ہے جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد کرتا ہے جو علم کے لیے راہ طے کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت کی راہ آسان فرما دیتا ہے اور جب کوئی قوم اللہ کے گھروں سے کسی گھر میں جمع ہو کر کتاب اللہ کی تلاوت کرتی ہے اور ایک دوسرے کو اس کا درس دیتی ہے تو فرشتے اس جماعت کو گھیر لیتے ہیں ان پر طمانیت نازل ہوتی ہے رحمت انہیں ڈھانپ لیتی ہے اور اللہ تعالیٰ ان لوگوں کا ذکر اپنے مقرب فرشتوں میں کرتا ہے اگر عمل میں تاخیر ہو گی (یعنی کمی ہو گی) تو نسب کام نہ آئے گا۔

محمد بن یحییٰ، عبدالرزاق، معمر، عاصم بن ابی النجود، زر بن حبیش کہتے ہیں کہ میں صفوان بن عسال المرادی کی خدمت میں پہنچا، انہوں نے دریافت کیا، کس لیے آئے ہو؟ میں نے عرض کیا حصول علم کے لیے، صفوان نے فرمایا کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے جب کوئی طلب علم کے لیے نکلتا ہے تو فرشتے اس کے اس نیک ارادہ کے باعث اُسکے لئے اپنے پروں کو بچھا دیتے ہیں۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، حاتم بن اسماعیل، حمید بن صخر مقبری، ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو میری اس مسجد میں کسی خیر کی تعلیم دینے یا حاصل کرنے آئے۔ تو اسے مجاہد فی سبیل اللہ کا درجہ حاصل ہے اور جو اس کے علاوہ کسی اور (دنیاوی) کام کی غرض سے آیا تو۔ وہ ایسا ہی ہے جیسا کہ غیر کے مال پر اس کی نظر لگی ہو۔

ہشام بن عمار۔ صدقہ بن خالد۔ عثمان بن ابی عاتکہ، علی

خَالِدٍ ثنا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي عَاتِكَةَ عَنْ عَلِيِّ بْنِ يَزِيدَ عَنِ الْقَاسِمِ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْكُمْ بِهَذَا الْعِلْمِ قَبْلَ أَنْ يُقْبَضَ وَقَبْضُهُ أَنْ يُرْفَعَ وَجَمَعَ بَيْنَ إِصْبَعَيْهِ الْوُسْطَى وَالَّتِي تَلِي الْإِبْهَامَ هَكَذَا ثُمَّ قَالَ الْعَالِمُ وَالْمُتَعَلِّمُ شَرِيكَانِ فِي الْأَجْرِ وَلَا خَيْرَ فِي سَائِرِ النَّاسِ۔

٢٣٥ - حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ هِلَالٍ الصَّوَّافُ ثنا دَاوُدُ بْنُ الزِّبْرِقَانِ عَنْ بَكْرِ بْنِ خُنَيْسٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ زِيَادٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ يَزِيدَ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ مِنْ بَعْضِ حُجَرِهِ فَدَخَلَ الْمَسْجِدَ فَإِذَا هُوَ بِحَلْقَتَيْنِ إِحْدَاهُمَا يَقْرَءُونَ الْقُرْآنَ وَيَدْعُونَ اللهَ وَالْأُخْرَى يَتَعَلَّمُونَ وَيُعَلِّمُونَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلٌّ عَلَى خَيْرٍ هَؤُلَاءِ يَقْرَءُونَ الْقُرْآنَ وَيَدْعُونَ اللهَ فَإِنْ شَاءَ أَعْطَاهُمْ وَإِنْ شَاءَ مَنَعَهُمْ وَهَؤُلَاءِ يَتَعَلَّمُونَ وَيُعَلِّمُونَ وَإِنَّمَا بُعِثْتُ مُعَلِّمًا فَجَلَسَ مَعَهُمْ۔

## بَابُ ٣٩ مَنْ بَلَّغَ عِلْمًا۔

٢٣٦ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ نُمَيْرٍ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثنا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ ثنا لَيْثُ بْنُ أَبِي سُلَيْمٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ عَبَّادٍ أَبِي هُبَيْرَةَ الْأَنْصَارِيِّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَضَّرَ اللهُ امْرَأً سَمِعَ مَقَالَتِي فَبَلَّغَهَا فَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ غَيْرِ فَقِيهٍ إِلَى مَنْ هُوَ أَفْقَهُ مِنْهُ زَادَ فِيهِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَلَاثٌ لَا يُغِلُّ عَلَيْهِنَّ قَلْبُ امْرِئٍ مُسْلِمٍ إِخْلَاصُ الْعَمَلِ لِلَّهِ وَالنُّصْحُ لِأَئِمَّةِ الْمُسْلِمِينَ

بن یزید۔ قاسم۔ ابو امامہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا علم کو اس کے قبض ہونے سے پہلے لازم پکڑلو۔ اور علم کا قبض یہ ہے کہ اسے اٹھالیا جائے گا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے درمیانی اور شہادت کی انگلی ملا کر فرمایا۔ اس طرح۔ پھر فرمایا سکھانے اور سیکھنے والا ثواب میں شریک ہیں، اور باقی لوگوں میں کوئی خوبی نہیں۔

بشر بن ہلال الصواف، داؤد بن الزبرقان، بکر بن خنیس، عبدالرحمان بن زیاد۔ عبداللہ بن یزید عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز اپنے ایک کاشانۂ اقدس سے باہر تشریف لائے اور مسجد میں داخل ہوئے، وہاں دو حلقے بیٹھے ہوئے تھے۔ ایک حلقہ قرآن کی تلاوت کررہا تھا اور اللہ سے دعا کررہا تھا اور دوسرا تعلیم و تعلم کا کام سرانجام دے رہا تھا آپ نے فرمایا ہر دو بھلائی پر ہیں۔ یہ حلقہ قرآن پڑھ رہا ہے اور اللہ سے دعا کر رہا۔ خدا چاہے تو اس دعا کو قبول فرمائے چاہے نہ قبول فرمائے، دوسرا حلقہ تعلیم و تعلم میں مشغول ہے اور میں بھی معلم بنا کر مبعوث فرمایا گیا ہوں۔ یہ فرما کر آپ اس حلقہ کے ساتھ بیٹھ گئے۔

## علم کی تبلیغ کا بیان

محمد بن عبداللہ بن نمیر، علی بن محمد، محمد بن فضیل، لیث بن ابی سلیم، یحیی بن عباد ابو ہبیرۃ الانصاری، عباد، زید بن ثابت کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالی اسے مسرور و شاداں رکھے۔ جو میری ایک بات سن کر اسے دوسروں تک پہنچا دے کیونکہ بہت سے فقہ کی باتیں جاننے والے خود فقیہ نہیں ہوتے۔ اور بسا اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ بیان کرنے والا خود اتنا سمجھ دار نہیں ہوتا جتنا کہ وہ شخص ہوتا ہے جس سے بیان کیا جارہا ہے علی بن محمد راوی نے اس میں یہ بھی زیادتی کی ہے تین باتوں میں کسی مسلمان کو خیانت نہیں کرنی چاہیے خلوص نیت کے ساتھ عمل کرنے حکام کو

وَلُزُوْمِ جَمَاعَتِهِمْ۔

نصیحت کرنے اور مسلمانوں کی جماعت کو لازم پکڑ لیتے ہیں۔

۲۳۷ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ ثَنَا أَبِي عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِ السَّلَامِ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْخَيْفِ مِنْ مِنًى فَقَالَ نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً سَمِعَ مَقَالَتِي فَبَلَّغَهَا فَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ غَيْرُ فَقِيهٍ وَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ إِلَى مَنْ هُوَ أَفْقَهُ مِنْهُ۔

محمد بن عبداللہ بن نمیر، عبداللہ بن نمیر، محمد بن اسحاق، عبد السلام، زہری، محمد بن جبیر بن مطعم، جبیر بن مطعم نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مقام خیف میں جو منیٰ میں واقع ہے خطبہ دینے کھڑے ہوئے اور فرمایا اللہ تعالیٰ اس شخص کو شاداں و فرحاں رکھے جو میری ایک بات سن کر دوسرے تک پہنچا دے، کیونکہ بہت سے فقہ کے جاننے والے خود فقیہہ نہیں ہوتے اور بہت سے فقہ جاننے والے ایسے ہوتے ہیں کہ جس شخص تک یہ بات پہنچاتے ہیں وہ اُن سے زیادہ فقیہہ ہوتا ہے۔

۲۳۸ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا خَالِي يَعْلَى ح وَحَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا سَعِيدُ بْنُ يَحْيَى قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحٰقَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهِ۔

علی بن محمد، یعلی، ح۔ ہشام بن عمار، سعید، یحیی۔ محمد بن اسحاق، زہری، محمد بن جبیر، جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت کی ہے۔

۲۳۹ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيدِ قَالَا ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً سَمِعَ مِنَّا حَدِيثًا فَبَلَّغَهُ فَرُبَّ مُبَلَّغٍ أَحْفَظُ مِنْ سَامِعٍ۔

شعبہ، سماک، عبدالرحمان بن عبداللہ، عبداللہ بن مسعود کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ اسے شادمانی عطا کرے جو مجھ سے ایک حدیث سن کر دوسروں تک پہنچائے کیونکہ کبھی جس تک حدیث پہنچائی گئی ہے وہ سننے والے سے زیادہ حافظ ہوتا ہے۔

۲۴۰ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ الْقَطَّانُ أَمْلَاهُ عَلَيْنَا ثَنَا قُرَّةُ بْنُ خَالِدٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سِيرِينَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي بَكْرَةَ عَنْ أَبِيهِ وَعَنْ رَجُلٍ آخَرَ هُوَ أَفْضَلُ فِي نَفْسِي مِنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي بَكْرَةَ قَالَ خَطَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ النَّحْرِ قَالَ لِيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ فَإِنَّهُ رُبَّ مُبَلَّغٍ يُبَلَّغُهُ أَوْعَى لَهُ مِنْ سَامِعٍ۔

محمد بن بشار، یحیی بن سعید القطان، قرۃ بن خالد، عبدالرحمان بن ابی بکرہ، ابو بکرہ انصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قربانی کے روز خطبہ دیا اور فرمایا حاضر شخص کو چاہیے کہ وہ غائب کو یہ باتیں پہنچا دے کیونکہ بہت سے لوگوں کے پاس احادیث پہنچائی جاتی ہیں۔ اور وہ ان سننے والوں سے زیادہ محفوظ رکھتے ہیں۔

۲۴۱ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا أَبُو أُسَامَةَ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُورٍ أَنْبَأَ النَّضْرُ بْنُ شُمَيْلٍ عَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيمٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ مُعَاوِيَةَ الْقُشَيْرِيِّ

ابو بکر بن ابی شیبہ، ابو اسامہ، ح، اسحاق بن منصور، نضر بن شمیل، بہز بن حکیم، حکیم، معاویہ القشیری فرماتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد

ابْنُ إِبْرَاهِيمَ ثَنَا بَحْرُ بْنُ كَنِيزٍ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ سَاجٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ قَالَ إِنَّ أَفْوَاهَكُمْ طُرُقُ الْقُرْآنِ فَطَيِّبُوهَا بِالسِّوَاكِ.

بن ساج، سعید بن جبیر، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں تمہارے منہ قرآن کے راستے ہیں انہیں مسواک سے صاف کیا کرو۔

## بَابٌ ٥ الْفِطْرَةِ۔

## فطری امور کا بیان

۳۰۹ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْفِطْرَةُ خَمْسٌ أَوْ خَمْسٌ مِنَ الْفِطْرَةِ الْخِتَانُ وَالِاسْتِحْدَادُ وَتَقْلِيمُ الْأَظْفَارِ وَنَتْفُ الْإِبِطِ وَقَصُّ الشَّارِبِ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، سفیان بن عیینہ، زہری، سعید بن المسیب، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا پانچ چیزیں فطرت کا خاصہ ہیں، ختنہ کرانا، زیرناف بال لینا۔ ناخنوں کا کاٹنا، بغلوں کے بال اکھاڑنا، اور مونچھیں کتروانا۔

۳۱۰ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ أَبِي زَائِدَةَ عَنْ مُصْعَبِ بْنِ شَيْبَةَ عَنْ طَلْقِ بْنِ حَبِيبٍ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشْرٌ مِنَ الْفِطْرَةِ قَصُّ الشَّارِبِ وَإِعْفَاءُ اللِّحْيَةِ وَالسِّوَاكُ وَالِاسْتِنْشَاقُ بِالْمَاءِ وَقَصُّ الْأَظْفَارِ وَغَسْلُ الْبَرَاجِمِ وَنَتْفُ الْإِبِطِ وَحَلْقُ الْعَانَةِ وَانْتِقَاصُ الْمَاءِ يَعْنِي الِاسْتِنْجَاءَ قَالَ زَكَرِيَّا قَالَ مُصْعَبٌ وَنَسِيتُ الْعَاشِرَةَ إِلَّا أَنْ تَكُونَ الْمَضْمَضَةَ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، وکیع، زکریا بن ابی زائدہ، مصعب بن شیبہ، طلق بن حبیب، ابوالزبیر، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دس چیزیں فطرت میں داخل ہیں، مونچھیں کترانا، داڑھی بڑھانا، مسواک کرنا، ناک میں پانی ڈالنا، ناخن کاٹنا۔ انگلیوں کے جوڑوں کا میل صاف کرنا، بغلوں کے بال اکھاڑنا، زیرناف بال لینا، استنجا کرنا، زکریا کا بیان ہے کہ مصعب کہا کرتے تھے، میں دسویں چیز بھول گیا ہوں، شاید وہ کلی کرنا ہے۔

۳۱۱ - حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ أَبِي سَهْلٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى قَالَ ثَنَا أَبُو الْوَلِيدِ ثَنَا حَمَّادٌ عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ عَنْ سَلَمَةَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ عَنْ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مِنَ الْفِطْرَةِ الْمَضْمَضَةُ وَالِاسْتِنْشَاقُ وَالسِّوَاكُ وَقَصُّ الشَّارِبِ وَتَقْلِيمُ الْأَظْفَارِ وَنَتْفُ الْإِبِطِ وَالِاسْتِحْدَادُ وَغَسْلُ الْبَرَاجِمِ وَالِانْتِضَاحُ وَالِاخْتِتَانُ۔

سہل بن ابی سہل، محمد بن یحییٰ، ابوالولید، حماد، علی بن زید، سلمۃ بن محمد بن عمار بن یاسر، عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہ چیزیں فطرت میں داخل ہیں، کلی کرنا، ناک میں پانی ڈالنا، مسواک کرنا، مونچھوں کا کتروانا، ناخنوں کا کاٹنا، بغلوں کے بال اکھاڑنا، زیرناف بال لینا جوڑوں کا میل صاف کرنا، پانی کے چھینٹے دینا اور ختنہ کرنا۔

۳۱۲ - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عُمَرَ ثَنَا عَفَّانُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ مِثْلَهُ۔

جعفر بن احمد بن عمر، عفان بن مسلم، حماد بن سلمہ، علی بن زید اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے (دونوں سندات میں علی بن زید ضعیف ہے)۔

۳۱۳- حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ هِلَالٍ الصَّوَّافُ ثَنَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ أَبِي عِمْرَانَ الْجَوْنِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ وُقِّتَ لَنَا فِي قَصِّ الشَّارِبِ وَحَلْقِ الْعَانَةِ وَنَتْفِ الْإِبِطِ وَتَقْلِيمِ الْأَظْفَارِ أَنْ لَا نَتْرُكَ أَكْثَرَ مِنْ أَرْبَعِينَ لَيْلَةً۔

بشر بن ہلال الصواف، جعفر بن سلیمان، ابوعمران الجونی، درباعی، انس بن مالک فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لیے مونچھیں کترانے، زیر ناف بال لینے بغلوں کے بال صاف کرنے اور ناخن کاٹنے کا عرصہ معین فرمایا ہے کہ انہیں چالیس روز سے زیادہ نہ چھوڑا جائے۔

## بَابُ ۵ مَا يَقُولُ إِذَا دَخَلَ الْخَلَاءَ۔

بیت الخلاء میں داخل ہوتے وقت کیا کہا جائے۔

۳۱۴- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ قَالَا ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ النَّضْرِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ هٰذِهِ الْحُشُوشَ مُحْتَضَرَةٌ فَإِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمْ فَلْيَقُلِ اللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ

• محمد بن بشار. محمد بن جعفر، عبدالرحمان بن مہدی، شعبہ قتادہ، نضر بن انس، زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا پاخانوں میں شیاطین آتے جاتے ہیں جب تم میں سے کوئی بیت الخلاء جائے تو یہ کہا کرے اے اللہ میں ناپاکی اور ناپاکوں سے تیری پناہ چاہتا ہوں

۳۱۵- حَدَّثَنَا جَمِيلُ بْنُ الْحَسَنِ الْعَتَكِيُّ ثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ عَبْدِ الْأَعْلَى ح وَحَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ إِسْحٰقَ ثَنَا عَبْدَةُ قَالَا ثَنَا سَعِيدٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ عَوْفٍ الشَّيْبَانِيِّ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَذَكَرَ الْحَدِيثَ۔

جمیل بن حسن العتکی، عبدالاعلی بن عبدالاعلی، سعید بن ابی عروبہ، قتادہ، ح- ہارون بن اسحاق، عبدہ، سعید قتادہ، قاسم بن عوف الشیبانی، حضرت زید بن ارقم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، پھر مذکورہ حدیث بیان کی۔

۳۱۶- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حُمَيْدٍ ثَنَا الْحَكَمُ بْنُ بَشِيرِ بْنِ سَلْمَانَ ثَنَا خَلَّادٌ الصَّفَّارُ عَنِ الْحَكَمِ الْبَصْرِيِّ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ أَبِي جُحَيْفَةَ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سِتْرُ مَا بَيْنَ الْجِنِّ وَعَوْرَاتِ بَنِي آدَمَ إِذَا دَخَلَ الْكَنِيفَ أَنْ يَقُولَ بِسْمِ اللّٰهِ۔

محمد بن حمید، حکم بن بشیر بن سلمان، خلاد الصفار حکم البصری، ابواسحاق، ابوجحیفہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جنات اور انسانوں کے درمیان فرق یہ ہے کہ جب آدمی بیت الخلاء جاتا ہے تو بسم اللہ کہتا ہے۔

۳۱۷- حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ رَافِعٍ ثَنَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ صُهَيْبٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ الْخَلَاءَ قَالَ أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ۔

عمرو بن رافع، اسماعیل بن علیہ، عبدالعزیز بن صہیب درباعی، انس بن مالک فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء تشریف لے جاتے تو دعا کرتے میں ناپاکی اور ناپاکوں سے اللہ کی پناہ پکڑتا ہوں۔

۳۱۸- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا ابْنُ أَبِي مَرْيَمَ ثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرِ بْنِ زَحْرٍ عَنْ عَلِيِّ بْنِ يَزِيدَ عَنِ الْقَاسِمِ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

محمد بن یحیٰی، ابن ابی مریم، یحیٰی بن ایوب، عبیداللہ بن جعفر بن زحر، علی بن زید، قاسم، ابوامامہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی بیت الخلاء میں

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَعْجِزُ اَحَدُكُمْ اِذَا دَخَلَ مِرْفَقَهُ اَنْ يَقُوْلَ اللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الرِّجْسِ النَّجِسِ الْخَبِيْثِ الْمُخْبِثِ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔

داخل ہو تو یہ کہنے سے عاجز رہے اللھم انی اعوذ بک من الرجس النجس الخبیث المخبث الشیطن الرجیم

۳۱۹۔ قَالَ اَبُو الْحَسَنِ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ حَاتِمٍ ثَنَا ابْنُ اَبِيْ مَرْيَمَ فَذَكَرَ نَحْوَهُ وَلَمْ يَقُلْ فِيْ حَدِيْثِهِ مِنَ الرِّجْسِ النَّجِسِ اِنَّمَا قَالَ مِنَ الْخَبِيْثِ الْمُخْبِثِ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔

ابوالحسن، ابوحاتم، ابن ابی مریم، اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔ لیکن اس میں رجس النجس کے الفاظ نہیں، بلکہ من الخبیث المخبث الشیطن الرجیم کے الفاظ ہیں

## بَابُ ۵۵ مَا يَقُوْلُ اِذَا خَرَجَ مِنَ الْخَلَاءِ۔

(بیت الخلاء سے نکلتے وقت کیا پڑھنا چاہیے)

۳۲۰۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ ثَنَا يَحْيَى بْنُ اَبِيْ بُكَيْرٍ ثَنَا اِسْرَائِيْلُ ثَنَا يُوْسُفُ بْنُ اَبِيْ بُرْدَةَ سَمِعْتُ اَبِيْ يَقُوْلُ دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَسَمِعْتُهَا تَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا خَرَجَ مِنَ الْغَائِطِ قَالَ غُفْرَانَكَ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، یحیٰی بن ابی بکیر، اسرائیل، یوسف بن ابی بردہ، ابوبردہ، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء سے تشریف لاتے، تو کہا کرتے غفرانک

۳۲۱۔ قَالَ اَبُو الْحَسَنِ بْنُ سَلَمَةَ وَاَخْبَرَنَا اَبُوْ حَاتِمٍ ثَنَا اَبُوْ غَسَّانَ النَّهْدِيُّ ثَنَا اِسْرَائِيْلُ نَحْوَهُ۔

ابوالحسن بن سلمۃ، ابوحاتم، ابوغسان النہدی، اسرائیل اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔

۳۲۲۔ حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ اِسْحٰقَ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ الْمُحَارِبِيُّ عَنْ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ مُسْلِمٍ عَنِ الْحَسَنِ وَقَتَادَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا خَرَجَ مِنَ الْخَلَاءِ يَقُوْلُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَذْهَبَ عَنِّي الْاَذٰى وَعَافَانِيْ۔

ہارون بن اسحاق، عبدالرحمان المحاربی، اسماعیل بن مسلم، حسن، قتادہ، انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء سے تشریف لاتے تو کہا کرتے: خدا کا شکر ہے جس نے تکلیف مجھ سے دور کر دی اور عافیت بخشی

## بَابُ ۵۶ ذِكْرِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ عَلَى الْخَلَاءِ وَالْخَاتَمِ فِي الْخَلَاءِ

بیت الخلاء میں اللہ کا ذکر کرنے اور انگوٹھی اتارنے کا بیان

۳۲۳۔ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيْدٍ ثَنَا يَحْيَى بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ اَبِيْ زَائِدَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ خَالِدِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ الْبَهِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَذْكُرُ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ اَحْيَانِهِ۔

سعید بن سعید، یحیٰی بن زکریا بن ابی زائد، زکریا، خالد بن سلمہ، عبداللہ البہی، عروہ، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ فرماتی ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر حالت میں اللہ کا ذکر کیا کرتے تھے۔

۳۲۴۔ حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ ثَنَا اَبُوْ بَكْرٍ الْحَنَفِيُّ ثَنَا هَمَّامُ بْنُ يَحْيٰى عَنِ ابْنِ

نصر بن علی الجہضمی، ابوبکر الحنفی، ہمام بن یحیٰی، ابن جریج، زہری، انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں

جُرَيْجٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا دَخَلَ الْخَلَاءَ وَضَعَ خَاتَمَهُ۔

## بَابُ ۵۷ كَرَاهِيَةِ الْبَوْلِ فِي الْمُغْتَسَلِ۔

۳۲۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا مَعْمَرٌ عَنْ أَشْعَثَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَبُولَنَّ أَحَدُكُمْ فِي مُسْتَحَمِّهِ فَإِنَّ عَامَّةَ الْوَسْوَاسِ مِنْهُ قَالَ أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ بْنُ مَاجَةَ سَمِعْتُ عَلِيَّ بْنَ مُحَمَّدٍ الطَّنَافِسِيَّ يَقُولُ إِنَّمَا هٰذَا فِي الْحَفِيرَةِ فَأَمَّا الْيَوْمَ فَمُغْتَسَلَاتُهُمُ الْجِصُّ وَالصَّارُوجُ وَالْقِيرُ فَإِذَا بَالَ فَأَرْسَلَ عَلَيْهِ الْمَاءَ فَلَا بَأْسَ بِهِ۔

## بَابُ ۵۸ مَا جَاءَ فِي الْبَوْلِ قَائِمًا

۳۲۶۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا شَرِيكٌ وَهُشَيْمٌ وَوَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَى سُبَاطَةَ قَوْمٍ فَبَالَ عَلَيْهَا قَائِمًا

۳۲۷۔ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ مَنْصُورٍ ثَنَا أَبُو دَاوُدَ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَى سُبَاطَةَ قَوْمٍ فَبَالَ قَائِمًا قَالَ شُعْبَةُ قَالَ عَاصِمٌ يَوْمَئِذٍ وَهٰذَا الْأَعْمَشُ يَرْوِيهِ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ وَمَا حَفِظَهُ فَسَأَلْتُ عَنْهُ مَنْصُورًا فَحَدَّثَنِيهِ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء تشریف لے جاتے تو اپنی انگشتری مبارک اُتار لیا کرتے تھے۔

## غسل خانہ میں پیشاب کرنے کی ممانعت کا بیان

محمد بن یحیٰی، عبدالرزاق، معمر، اشعث بن عبداللہ حسن، عبداللہ بن مغفل کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں سے کوئی غسل خانہ میں پیشاب نہ کرے، کیونکہ عام وسوسے اسی سے پیدا ہوتے ہیں، ابوعبداللہ بن ماجہ فرماتے ہیں میں نے محمد بن یزید سے سنا ہے، وہ کہتے ہیں علی بن محمد الطنافسی کہا کرتے تھے۔ یہ حکم اس زمانہ کے لیے ہے جب کہ غسل خانے کچے ہوتے تھے لیکن چونکہ اس زمانہ میں اینٹ اور چونے کے بنے ہوتے ہیں تو اگر کوئی پیشاب کر کے اس پر پانی بہادے تو کوئی مضائقہ نہیں (یعنی وہ پاک ہو جائے گا)

## کھڑے کھڑے پیشاب کرنے کا بیان

ابوبکر بن ابی شیبہ، شریک، ہشیم، وکیع، اعمش، ابو وائل، حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک قوم کے کوڑے کرکٹ کے ڈھیر پر پہنچے تو وہاں کھڑے ہو کر پیشاب فرمایا۔

اسحاق بن منصور، ابو داؤد، شعبہ، عاصم، ابو وائل مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قوم کی کوڑی پر تشریف لائے اور کھڑے ہو کر پیشاب فرمایا، شعبہ کہتے ہیں، عاصم نے اس وقت یہی روایت بیان کی، یعنی اس حدیث کو مغیرہ سے روایت کیا، اور اعمش اسے ابو وائل کے ذریعہ حذیفہ سے روایت کرتے ہیں، عاصم اسے بھول گئے۔ میں نے منصور سے دریافت کیا تو انہوں نے بھی اسے ابو وائل کے

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَى سُبَاطَةَ قَوْمٍ فَبَالَ قَائِمًا۔

ذریعہ حذیفہ سے روایت کیا شعبہ کا مقصد یہ ہے کہ یہ حدیث حذیفہ سے تو صحیح ہے لیکن مغیرہ بن شعبہ سے صحیح نہیں اور عاصم نے اس کی روایت میں غلطی ہوئی ہے۔

## بَابٌ ۵۹ فِي الْبَوْلِ قَاعِدًا

## بیٹھ کر پیشاب کرنے کا بیان

۳۲۸۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَ سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ وَإِسْمَعِيلُ بْنُ مُوسَى السُّدِّيُّ قَالُوا ثَنَا شَرِيكٌ عَنِ الْمِقْدَامِ بْنِ شُرَيْحِ ابْنِ هَانِئٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَنْ حَدَّثَكَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَالَ قَائِمًا فَلَا تُصَدِّقْهُ أَنَا رَأَيْتُهُ يَبُولُ قَاعِدًا۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، سوید بن سعید، اسماعیل بن موسیٰ اسدی، شریک، مقدام بن شریح بن ہانی، شریح حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ جو شخص تجھ سے یہ بیان کرے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر پیشاب فرمایا تو اس کو سچ نہ جاننا کیوں کہ میں نے آپ کو ہمیشہ بیٹھ کر پیشاب کرتے دیکھا ہے۔

۳۲۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ ثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَبْدِ الْكَرِيمِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ عُمَرَ قَالَ رَآنِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنَا أَبُولُ قَائِمًا فَقَالَ يَا عُمَرُ لَا تَبُلْ قَائِمًا فَمَا بُلْتُ قَائِمًا بَعْدُ۔

محمد بن یحییٰ، عبد الرزاق، ابن جریج، عبد الکریم بن ابی امیۃ الجرزی، نافع، ابن عمرؓ، حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے کھڑے ہو کر پیشاب کرتے دیکھا تو آپ نے فرمایا اے عمرؓ کھڑے ہو کر پیشاب نہ کیا کرو میں نے اس کے بعد کبھی کھڑے ہو کر پیشاب نہیں کیا۔

۳۳۰۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ الْفَضْلِ ثَنَا أَبُو عَامِرٍ ثَنَا عَدِيُّ بْنُ الْفَضْلِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْحَكَمِ عَنْ أَبِي نَضْرَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَبُولَ قَائِمًا سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ يَزِيدَ أَبَا عَبْدِ اللهِ يَقُولُ سَمِعْتُ أَحْمَدَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْمَخْزُومِيَّ يَقُولُ قَالَ سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ فِي حَدِيثِ عَائِشَةَ أَنَا رَأَيْتُهُ يَبُولُ قَاعِدًا قَالَ الرَّجُلُ أَعْلَمُ بِهٰذَا مِنْهَا قَالَ أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَكَانَ مِنْ شَأْنِ الْعَرَبِ الْبَوْلُ قَائِمًا أَلَا تَرَاهُ فِي حَدِيثِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ حَسَنَةَ يَقُولُ قَعَدَ يَبُولُ كَمَا تَبُولُ الْمَرْأَةُ۔

یحییٰ بن الفضل، ابو عامر، عدی بن الفضل، علی ابن الحکم۔ ابو نضرہ، جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر پیشاب کرنے سے منع فرمایا ہے۔ ابن ماجہ فرماتے ہیں احمد بن عبد الرحمٰن المخزومی کہا کرتے تھے، سفیان ثوری نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا والی روایت بیان کی تو ایک شخص نے کہا میں اس حدیث کو خوب جانتا ہوں، احمد بن عبد الرحمٰن فرماتے ہیں کھڑے ہو کر پیشاب کرنا عربوں کی عادت تھی۔ کیا تو عبد الرحمٰن بن حسنہ کی اس بات کو نہیں دیکھتا جس میں وہ کہتا ہے کہ وہ بیٹھ کر ایسے ہی پیشاب کرتا ہے جیسے عورت کرتی ہو۔

## بَابُ كَرَاهَةِ مَسِّ الذَّكَرِ بِالْيَمِيْنِ وَالْاِسْتِنْجَاءِ بِالْيَمِيْنِ

## داہنے ہاتھ سے پیشاب گاہ کو چھونے اور استنجا کرنیکا بیان

۳۳۱- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الْحَمِيْدِ ابْنُ حَبِيْبِ بْنِ اَبِي الْعِشْرِيْنَ ثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِي كَثِيْرٍ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ اَبِي قَتَادَةَ اَخْبَرَنِيْ اَبِيْ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِذَا بَالَ اَحَدُكُمْ فَلَا يَمَسَّ ذَكَرَهُ بِيَمِيْنِهِ وَلَا يَسْتَنْجِ بِيَمِيْنِهِ۔

ہشام بن عمار، عبدالحمید بن حبیب بن ابی العشرین، اوزاعی، یحیٰ بن ابی کثیر، عبداللہ بن ابی قتادہ، ابو قتادہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب تم میں سے کوئی پیشاب کرے، تو اپنے دائیں ہاتھ سے آلہ تناسل کو نہ چھوئے اور نہ دائیں ہاتھ سے استنجا کرے۔

۳۳۲- حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ ثَنَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ ثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ بِاِسْنَادِهِ نَحْوَهُ۔

عبدالرحمان بن ابراہیم، ولید بن مسلم اوزاعی نے اپنی سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی روایت کی ہے۔

۳۳۳- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيْعٌ ثَنَا الصَّلْتُ ابْنُ دِيْنَارٍ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ صَهْبَانَ قَالَ سَمِعْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ يَقُوْلُ مَا تَغَنَّيْتُ وَلَا تَمَنَّيْتُ وَلَا مَسِسْتُ ذَكَرِيْ بِيَمِيْنِيْ مُنْذُ بَايَعْتُ بِهَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

علی بن محمد، وکیع، صلت بن دینار، عقبۃ ابن صہبان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں نہ تو میں نے کبھی گانا گایا، نہ میں نے جھوٹ بولا، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کرنیکے بعد میں نے کبھی آلہ تناسل کو دایاں ہاتھ نہیں لگایا

۳۳۴- حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ حُمَيْدِ بْنِ كَاسِبٍ ثَنَا الْمُغِيْرَةُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ رَجَاءٍ الْمَكِّيُّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَجْلَانَ عَنِ الْقَعْقَاعِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَطَابَ اَحَدُكُمْ فَلَا يَسْتَطِبْ بِيَمِيْنِهِ وَلْيَسْتَنْجِ بِشِمَالِهِ۔

یعقوب بن حمید بن کاسب، مغیرہ بن عبدالرحمان، عبداللہ بن رجاء المکی، محمد بن عجلان، قعقاع بن حکیم، ابو صالح، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی استنجا کرے تو دائیں ہاتھ سے نہ کرے بلکہ بائیں ہاتھ سے کرنا چاہیے۔

## بَابُ الْاِسْتِنْجَاءِ بِالْحِجَارَةِ وَالنَّهْيِ عَنِ الرَّوْثِ وَالرِّمَّةِ

## ڈھیلے سے استنجا کرنا نیز گوبر اور لید سے استنجا کرنے کی ممانعت۔

۳۳۵- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ اَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنِ الْقَعْقَاعِ بْنِ حَكِيْمٍ

محمد بن الصباح، سفیان بن عیینہ، ابن عجلان۔ قعقاع بن حکیم، ابو صالح، ابوہریرہ کا بیان ہے کہ رسول

عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا أَنَا لَكُمْ مِثْلُ الْوَالِدِ لِوَلَدِهِ أُعَلِّمُكُمْ إِذَا أَتَيْتُمُ الْغَائِطَ فَلَا تَسْتَقْبِلُوا الْقِبْلَةَ وَلَا تَسْتَدْبِرُوهَا وَأَمَرَ بِثَلَاثَةِ أَحْجَارٍ وَنَهَى عَنِ الرَّوْثِ وَالرِّمَّةِ وَنَهَى أَنْ يَسْتَطِيبَ الرَّجُلُ بِيَمِينِهِ ۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں تمہارے لیے اسی طرح ہوں جیسے اولاد کیلئے باپ میں تمہیں تعلیم دیتا ہوں جب تم بیت الخلاء جایا کرو تو قبلہ کی طرف منہ نہ کرو، اور نہ پیٹھ کرو، اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تین پتھر لینے کا حکم دیا نیز گوبر اور لید سے منع فرمایا ہے اور داہنے ہاتھ سے استنجا کرنے سے بھی روکا ہے۔

٣٣٦ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ خَلَّادٍ الْبَاهِلِيُّ ثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ الْقَطَّانُ عَنْ زُهَيْرٍ عَنْ أَبِي إِسْحَقَ قَالَ لَيْسَ أَبُو عُبَيْدَةَ ذَكَرَهُ وَلَكِنْ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ الْأَسْوَدِ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَى الْخَلَاءَ فَقَالَ ائْتِنِي بِثَلَاثَةِ أَحْجَارٍ فَأَتَيْتُهُ بِحَجَرَيْنِ وَرَوْثَةٍ فَأَخَذَ الْحَجَرَيْنِ وَأَلْقَى الرَّوْثَةَ وَقَالَ هِيَ رِجْسٌ ۔

ابوبکر بن خلاد الباہلی، یحیی بن سعید القطان زہیر ابواسحاق، عبدالرحمان بن الاسود، اسود، عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء تشریف لے گئے، تو مجھے تین ڈھیلے لانے کا حکم دیا میں دو پتھر اور ایک لید لے آیا چنانچہ حبیب پروردگار نے پتھر لے لیے اور لید پھینک دی، اور فرمایا یہ ناپاک ہے۔

٣٣٧ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ أَنْبَأَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ ح وَحَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ جَمِيعًا عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِي خُزَيْمَةَ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ خُزَيْمَةَ عَنْ خُزَيْمَةَ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الِاسْتِنْجَاءِ ثَلَاثَةُ أَحْجَارٍ لَيْسَ فِيهَا رَجِيعٌ ۔

محمد بن الصباح۔ سفیان بن عیینہ ۔ ح۔ علی بن محمد، وکیع، ہشام بن عروہ، ابوخزیمہ عمارۃ بن خزیمہ خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے استنجا کے بارے میں ارشاد فرمایا کہ تین پتھر ہونے چاہئیں اور ان میں نجاست نہ ہو۔

٣٣٨ ـ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ ثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُورٍ وَالْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ يَزِيدَ عَنْ سَلْمَانَ قَالَ قَالَ لَهُ بَعْضُ الْمُشْرِكِينَ وَهُمْ يَسْتَهْزِئُونَ بِهِ إِنِّي أَرَى صَاحِبَكُمْ يُعَلِّمُكُمْ كُلَّ شَيْءٍ حَتَّى الْخِرَاءَةِ قَالَ أَجَلْ أَمَرَنَا أَنْ لَا نَسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةَ وَلَا نَسْتَنْجِيَ بِأَيْمَانِنَا وَلَا نَكْتَفِيَ بِدُونِ ثَلَاثَةِ أَحْجَارٍ لَيْسَ فِيهَا

علی بن محمد، وکیع، اعمش، ح۔ محمد بن بشار، عبدالرحمن سفیان، منصور، اعمش، ابراہیم، عبدالرحمان بن یزید، سلمان رضی اللہ عنہ سے بعض مشرکین نے ازراہ تمسخر کہا۔ یہ تمہارا پیشوا تمہیں ہر بات کی تعلیم دیتا ہے حتی کہ پیشاب، پاخانہ کی بھی، انہوں نے فرمایا ہاں ہمیں آپ نے حکم دیا ہے کہ ہم قبلہ کی طرف منہ نہ کریں داہنے ہاتھ سے استنجا نہ کریں، اور تین پتھروں سے کم نہ لیں اور ان میں کسی چوپائے کا فضلہ اور ہڈی نہ ہو۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ اسْتِقْبَالِ الْقِبْلَةِ بِالْغَائِطِ وَالْبَوْلِ

## پیشاب، پاخانہ کے وقت قبلہ کی جانب منہ کرنے کی ممانعت کا بیان

۳۳۹ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ الْمِصْرِيُّ أَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ أَنَّهُ سَمِعَ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ الْحَارِثِ بْنِ جَزْءٍ الزُّبَيْدِيَّ يَقُولُ أَنَا أَوَّلُ مَنْ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا يَبُولَنَّ أَحَدُكُمْ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةِ وَأَنَا أَوَّلُ مَنْ حَدَّثَ النَّاسَ بِذَلِكَ۔

محمد بن رمح المصری، لیث بن سعد، یزید بن ابی حبیب ربائی، عبداللہ بن الحارث الجزء الزبیدی کا بیان ہے کہ میں نے سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے۔ کہ کوئی قبلہ کی جانب منہ کرکے پیشاب نہ کرے اور سب سے پہلے میں نے ہی یہ بات لوگوں کو بتائی

۳۴۰ - حَدَّثَنَا أَبُو طَاهِرٍ أَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ السَّرْحِ أَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَزِيدَ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا أَيُّوبَ الْأَنْصَارِيَّ يَقُولُ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَسْتَقْبِلَ الَّذِي يَذْهَبُ الْغَائِطَ الْقِبْلَةَ وَقَالَ شَرِّقُوا أَوْ غَرِّبُوا۔

ابو طاہر احمد بن عمرو بن السرح، عبداللہ بن وہب یونس۔ زہری، عطاء بن یزید، ابوایوب انصاری نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیت الخلاء میں قبلہ کی جانب منہ کرنے سے منع فرمایا ہے۔ اور فرمایا مشرق یا مغرب کی طرف منہ کیا کرو۔

۳۴۱ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ حَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ يَحْيَى الْمَازِنِيُّ عَنْ أَبِي زَيْدٍ مَوْلَى الثَّعْلَبِيِّينَ عَنْ مَعْقِلِ بْنِ مَعْقِلٍ الْأَسَدِيِّ وَقَدْ صَحِبَ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نَسْتَقْبِلَ الْقِبْلَتَيْنِ بِغَائِطٍ أَوْ بَوْلٍ۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، خالد بن مخلد، سلیمان بن بلال، عمرو بن یحییٰ المازنی، ابوزید مولی الثعلبین، معقل بن ابی الاسدی رضی اللہ عنہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے ہیں۔ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیشاب یا پاخانہ کے وقت دونوں قبلوں (یعنی کعبہ اور بیت المقدس) کی طرف منہ کرنے سے منع فرمایا ہے

۳۴۲ - حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ الْوَلِيدِ الدِّمَشْقِيُّ ثَنَا مَرْوَانُ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا ابْنُ لَهِيعَةَ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ حَدَّثَنِي أَبُو سَعِيدٍ الْخُدْرِيُّ أَنَّهُ شَهِدَ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى أَنْ يُسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةُ بِغَائِطٍ وَبَوْلٍ۔

عباس بن الولید الدمشقی، مروان بن محمد، ابن لہیعہ، ابوالزبیر، جابر بن عبداللہ، ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیشاب یا پاخانہ کے وقت قبلہ کی جانب منہ کرنے سے منع فرمایا ہے۔

۳۴۳ - حَدَّثَنَا قَالَ أَبُو الْحَسَنِ بْنُ سَلَمَةَ وَحَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ عُمَيْرُ بْنُ مِرْدَاسٍ الدَّوْنَقِيُّ ثَنَا عَبْدُ

ابوالحسن بن سلمہ، ابوسعید، عمیر بن مرداس الدونقی، عبدالرحمان بن ابراہیم، ابو یحییٰ البصری

الرَّحْمٰنِ بْنُ إِبْرَاهِيمَ أَبُو يَحْيَى الْبَصْرِيُّ ثَنَا ابْنُ لَهِيعَةَ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا سَعِيدٍ الْخُدْرِيَّ يَقُولُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَانِي أَنْ أَشْرَبَ قَائِمًا وَأَنْ أَبُولَ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةِ۔

ابن لہیعہ، ابو الزبیر، جابر رضی اللہ عنہ، ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر پانی پینے اور قبلہ کی جانب منہ کر کے پیشاب کرنے سے منع فرمایا ہے۔

## بَابُ ٦٣ الرُّخْصَةِ فِي ذٰلِكَ فِي الْكَنِيفِ وَإِبَاحَتِهِ دُونَ الصَّحَارِي

## گھروں میں قبلہ کی طرف منہ کرنے کی اجازت کا بیان

۳۴۴ - حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الْحَمِيدِ ابْنُ حَبِيبٍ ثَنَا الْأَوْزَاعِيُّ حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ الْأَنْصَارِيُّ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ خَلَّادٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى قَالَا ثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ أَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ أَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ يَحْيَى بْنِ حَبَّانَ أَخْبَرَهُ أَنَّ عَمَّهُ وَاسِعَ بْنَ حَبَّانَ أَخْبَرَهُ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ قَالَ يَقُولُ أُنَاسٌ إِذَا قَعَدْتَ لِلْغَائِطِ فَلَا تَسْتَقْبِلِ الْقِبْلَةَ وَلَقَدْ ظَهَرْتُ ذَاتَ يَوْمٍ مِنَ الْأَيَّامِ عَلٰى ظَهْرِ بَيْتِنَا فَرَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدًا عَلٰى لَبِنَتَيْنِ مُسْتَقْبِلَ بَيْتِ الْمَقْدِسِ هٰذَا حَدِيثُ يَزِيدَ بْنِ هَارُونَ۔

ہشام بن عمار، عبد الحمید بن حبیب اوزاعی، یحیی بن سعید الانصاری۔ ح۔ ابو بکر بن خلاد، محمد بن یحیی، یزید بن ہارون، یحیی بن سعید، محمد بن یحیی بن حبان۔ واسع بن حبان۔ نے بتایا کہ اُن سے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ لوگ کہا کرتے تھے، کہ جب تو بیت الخلاء جائے تو قبلہ کی جانب منہ نہ کر، لیکن ایک دن میں اپنے گھر کی چھت پر چڑھا تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دو اینٹوں پر بیٹھے دیکھا اور آپ کا چہرہ مبارک بیت المقدس کی جانب تھا۔ یہ یزید بن ہارون کی روایت ہے۔

۳۴۵ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ ابْنُ مُوسٰى عَنْ عِيسَى الْخَيَّاطِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي كَنِيفِهِ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةِ قَالَ عِيسٰى فَقُلْتُ ذٰلِكَ لِلشَّعْبِيِّ فَقَالَ صَدَقَ ابْنُ عُمَرَ وَصَدَقَ أَبُو هُرَيْرَةَ أَمَّا قَوْلُ أَبِي هُرَيْرَةَ فَقَالَ فِي الصَّحْرَاءِ لَا يَسْتَقْبِلُ الْقِبْلَةَ وَلَا يَسْتَدْبِرُهَا وَأَمَّا قَوْلُ ابْنِ عُمَرَ فَإِنَّ الْكَنِيفَ لَيْسَ فِيهِ قِبْلَةٌ اِسْتَقْبِلْ فِيهِ حَيْثُ شِئْتَ۔

محمد بن یحیی، عبید اللہ بن موسیٰ، عیسی الخیاط، نافع، ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو بیت الخلاء میں قبلہ کی طرف منہ کیے ہوئے دیکھا، عیسیٰ کہتے ہیں میں نے اس بارے میں شعبی سے دریافت کیا انہوں نے کہا ابن عمر نے بھی سچ فرمایا اور ابو ہریرہ نے بھی سچ فرمایا ابو ہریرہ کا قول جنگل کے لیے ہے کہ وہاں نہ قبلہ کی جانب منہ کیا جائے نہ پشت کی جائے، اور ابن عمر کا قول بیت الخلاء کے لیے ہے کہ وہاں کوئی قبلہ نہیں اس میں جدھر چاہے منہ کرے۔

۳۴۶ - قَالَ أَبُو الْحَسَنِ بْنُ سَلَمَةَ وَحَدَّثَنَا أَبُو

ابو الحسن بن سلمہ، ابو حاتم، عبید اللہ بن موسے

حَ وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللهِ بْنُ مُوسَى فَذَكَرَ نَحْوَهُ۔

۳۴۷ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا ثَنَا وَكِيعٌ عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ عَنْ خَالِدِ بْنِ أَبِي الصَّلْتِ عَنْ عِرَاكِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ ذُكِرَ عِنْدَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَوْمٌ يَكْرَهُونَ أَنْ يَسْتَقْبِلُوا بِفُرُوجِهِمُ الْقِبْلَةَ فَقَالَ أُرَاهُمْ قَدْ فَعَلُوهَا اسْتَقْبِلُوا بِمَقْعَدَتِي الْقِبْلَةَ۔

۳۴۸ - قَالَ أَبُو الْحَسَنِ الْقَطَّانُ حَدَّثَنَا يَحْيَى ابْنُ عُبَيْدٍ ثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ الْمُغِيرَةِ عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ عَنْ خَالِدِ بْنِ أَبِي الصَّلْتِ مِثْلَهُ۔

۳۴۹ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا وَهْبُ بْنُ جَرِيرٍ ثَنَا أَبِي قَالَ سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ إِسْحَقَ عَنْ أَبَانَ بْنِ صَالِحٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ جَابِرٍ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ نَسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةَ بِبَوْلٍ فَرَأَيْتُهُ قَبْلَ أَنْ يُقْبَضَ بِعَامٍ يَسْتَقْبِلُهَا۔

## بَابُ ٢٤ الْاِسْتِبْرَاءِ بَعْدَ الْبَوْلِ،

۳۵۰ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ قَالَا ثَنَا زَمْعَةُ بْنُ صَالِحٍ عَنْ عِيسَى بْنِ يَزْدَادَ الْيَمَانِيِّ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا بَالَ أَحَدُكُمْ فَلْيَنْتُرْ ذَكَرَهُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ۔

۳۵۱ - قَالَ أَبُو الْحَسَنِ بْنُ سَلَمَةَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ ثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ ثَنَا زَمْعَةُ نَحْوَهُ۔

## بَابُ ٢٥ مَنْ بَالَ وَلَمْ يَمَسَّ مَاءً۔

۳۵۲ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ يَحْيَى التَّوْأَمِ عَنِ ابْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ أُمِّهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ انْطَلَقَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

ابو بکر بن ابی شیبہ، علی بن محمد، وکیع، حماد بن سلمہ، خالد الحذاء، خالد بن ابی الصلت، عراک بن مالک حضرت عائشہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اس بات کا ذکر کیا گیا کہ لوگ بیت الخلاء میں قبلہ کی جانب منہ کرنے کو معیوب سمجھتے ہیں آپ نے فرمایا میرا خیال ہے انہوں نے اس پر عمل بھی شروع کر دیا ہوگا لیکن میں اپنے بیت الخلاء میں قبلہ کی طرف منہ کر لیتا ہوں۔

ابو الحسن القطان یحییٰ بن عبید، عبد العزیز بن المغیرہ، خالد الحذاء، خالد بن ابی الصلت اس سند سے بھی مذکورہ حدیث کی روایت کی گئی ہے۔

محمد بن بشار، وہب بن جریر، جریر، محمد بن اسحاق، ابان بن صالح۔ مجاہد، جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیشاب کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنے سے منع فرمایا ہے لیکن میں نے آپکو وصال کے سال میں قبلہ کی طرف منہ کرتے دیکھا۔

## پیشاب کے بعد پانی حاصل کرنے کا بیان

علی بن محمد، وکیع، ح۔ محمد بن یحییٰ، ابو نعیم زمعۃ بن صالح، عیسی بن یزداد الیمانی، یزداد الیمانی کا بیان ہے کہ، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی پیشاب کرے تو عضو کو تین بار جھاڑ دے۔

ابوالحسن بن سلمہ، علی بن عبد العزیز، ابو نعیم زمعہ اس سند سے بھی یہ حدیث روایت کی گئی ہے۔

## اس شخص کے بارے میں جو پیشاب کرنیکے بعد پانی کا استعمال نہ کرے

ابوبکر بن ابی شیبہ، ابو اسامہ، عبداللہ بن یحییٰ التوأم ابن ابی ملیکہ، ام ابن ابی ملیکہ، حضرت عائشہ فرماتی ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیشاب کرنے کے لیے تشریف لے گئے عمر پانی لیکر

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَبُوْلُ فَاتَّبَعَهُ عُمَرُ بِمَاءٍ فَقَالَ مَا هٰذَا يَا عُمَرُ قَالَ مَاءٌ قَالَ مَا اُمِرْتُ كُلَّمَا بُلْتُ اَنْ اَتَوَضَّاَ وَلَوْ فَعَلْتُ لَكَانَتْ سُنَّةً۔

## بَاب ٦٦- اَلنَّهْيُ عَنِ الْخَلَاءِ عَلٰى قَارِعَةِ الطَّرِيْقِ

٣٥٣- حَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ اَخْبَرَنِيْ نَافِعُ بْنُ يَزِيْدَ عَنْ حَيْوَةَ بْنِ شُرَيْحٍ اَنَّ اَبَا سَعِيْدٍ الْحِمْيَرِيَّ حَدَّثَهُ قَالَ كَانَ مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ يَتَحَدَّثُ بِمَا لَمْ يَسْمَعْ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَسْكُتُ عَمَّا سَمِعُوْا فَبَلَغَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو مَا يَتَحَدَّثُ بِهِ فَقَالَ وَاللّٰهِ مَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ هٰذَا وَاَوْشَكَ مُعَاذٌ اَنْ يَفْتِنَكُمْ فِي الْخَلَاءِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ مُعَاذًا فَلَقِيَهُ فَقَالَ مُعَاذٌ يَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو اِنَّ التَّكْذِيْبَ بِحَدِيْثٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِفَاقٌ وَاِنَّمَا اِثْمُهُ عَلٰى مَنْ قَالَهُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اتَّقُوا الْمَلَاعِنَ الثَّلَاثَ اَلْبَرَازَ فِي الْمَوَارِدِ وَالظِّلِّ وَقَارِعَةِ الطَّرِيْقِ۔

٣٥٤- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا عَمْرُو بْنُ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ زُهَيْرٍ قَالَ قَالَ سَالِمٌ سَمِعْتُ الْحَسَنَ يَقُوْلُ ثَنَا جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِيَّاكُمْ وَالتَّعْرِيْسَ عَلٰى جَوَادِّ الطَّرِيْقِ وَالصَّلٰوةَ عَلَيْهَا فَاِنَّهَا مَاْوَى الْحَيَّاتِ وَالسِّبَاعِ وَقَضَاءَ الْحَاجَةِ عَلَيْهَا فَاِنَّهَا الْمَلَاعِنُ۔

٣٥٥- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى ثَنَا عَمْرُو بْنُ خَالِدٍ

پیچھے چلے۔ آپ نے فرمایا اے عمر یہ کیا ہے عمر نے عرض کیا پانی آپ نے فرمایا مجھے یہ حکم نہیں دیا گیا ہے کہ جب بھی میں پیشاب کروں تو وضو ضرور کروں اگر میں ایسا کروں گا تو یہ بھی سنت (مؤکدہ) ہو جائے گی۔

راستے کے درمیان پیشاب پاخانہ کرنیکی ممانعت کا بیان۔

حرملۃ بن یحیی، عبداللہ بن وہب، نافع بن یزید، حیوۃ بن شریح، ابو سعید الحمیری، معاذ بن جبل وہ حدیث بیان کیا کرتے تھے، جو دیگر صحابہ سے سننے میں نہ آتی تھیں اور جو دیگر صحابہ سے سننے میں آتیں اس پر معاذ خاموش رہتے۔ عبداللہ بن عمرو کو معاذ کی بیان کردہ احادیث پہنچیں تو فرمایا خدا کی قسم میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث نہیں سنی اور شاید تمہیں معاذ بیت الخلاء کے معاملہ میں غلط فہمی میں نہ مبتلا کر دے یہ بات معاذ کو معلوم ہوئی جب وہ عبداللہ بن عمرو سے ملے تو انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس سے جھوٹی روایت منسوب کرنا منافق کا کام ہے اور جو جھوٹ بولے گا، اس پر اس کا گناہ ہوگا۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے، تین لعنت کا سبب بننے والی چیزوں سے احتراز کرو۔ راستوں، سایہ دار جگہ اور درمیان راستے کے قضاء حاجت کرنے سے احتراز کرو۔

محمد بن یحیی، عمرو بن ابی سلمہ، زہیر، سالم، حسن، جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا راستے کے درمیان نہ شب بسری کرو، نہ وہاں نماز پڑھو۔ کیونکہ وہ سانپوں اور درندوں کی آمد و رفت کی جگہ ہوتی ہے۔ اور نہ وہاں قضا حاجت کرو، کیونکہ یہ لعنت کا سبب بننے والے کاموں میں داخل ہے

محمد بن یحیی، عمرو بن خالد، ابن لہیعہ، قرۃ ابن شہاب

ف: اس حدیث میں ابو سعید الحمیری کے بارے میں ابن القطان فرماتے ہیں یہ مجہول الحال ہے۔ ترمذی اور ابو داؤد فرماتے ہیں معاذ سے اس کی روایات مرسل ہوتی ہیں لیکن متن حدیث ترمذی اور ابو داؤد کی روایت سے ثابت ہے۔

ثنا ابن لهيعة عن قرة عن ابن شهاب عن
سالم عن ابيه ان النبي صلى الله عليه وسلم
نهى ان يصلى على قارعة الطريق او يضرب
الخلاء عليها او يبال فيها ۔ ف

## باب ۱۶۷ التباعد للبراز في الفضاء

۳۵۶ - حدثنا ابو بكر بن ابي شيبة ثنا اسماعيل
ابن علية عن محمد بن عمرو عن ابي سلمة عن
المغيرة بن شعبة قال كان النبي صلى الله عليه
وسلم اذا ذهب المذهب ابعد ۔

۳۵۷ - حدثنا محمد بن عبد الله بن نمير ثنا
عمرو بن عبيد عن محمد بن المثنى عن عطاء
الخراساني عن انس قال كنت مع النبي صلى
الله عليه وسلم في سفر فتنحى لحاجته ثم جاء
فدعا بوضوء فتوضأ ۔ ف

۳۵۸ - حدثنا يعقوب بن حميد بن كاسب ثنا
يحيى بن سليم عن ابن خثيم عن يونس بن خباب
عن يعلى بن مرة ان النبي صلى الله عليه وسلم
كان اذا ذهب الى الغائط ابعد ۔

۳۵۹ - حدثنا ابو بكر بن ابي شيبة ومحمد بن
بشار قالا ثنا يحيى بن سعيد القطان عن ابي جعفر
الخطمي قال ابو بكر بن ابي شيبة واسمه عمير بن يزيد

سالم، ابن عمر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے راستے کے درمیان نماز پڑھنے، یا پیشاب پاخانہ کرنے کی ممانعت فرمائی ہے۔

## قضاء حاجت کے لیے جنگل میں دور جانے کا بیان

ابوبکر بن ابی شیبہ، اسماعیل بن علیہ، محمد بن عمرو ابوسلمہ، مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضائے حاجت کے لئے جاتے تو دور تشریف لے جاتے۔

محمد بن عبد اللہ بن نمیر۔ عمرو بن عبید محمد بن المثنیٰ، عطاء الخراسانی۔ انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں ایک سفر کے دوران رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا آپ رفع حاجت کے لیے دور تشریف لے گئے۔ پھر آپ نے پانی منگوا کر وضو فرمایا۔

یعقوب بن حمید بن کاسب، یحییٰ بن سلیم ابن خثیم۔ یونس بن خباب۔ یعلی بن مرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب رفع حاجت کے لیے تشریف لے جاتے تو دور چلے جایا کرتے تھے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ۔ محمد بن بشار، یحییٰ بن سعید القطان ابوجعفر الخطمی عمیر بن یزید، عمارۃ بن خزیمہ حارث بن فضیل عبد الرحمٰن بن ابی قراد فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ

ف: جابر کی روایت میں سالم عبد اللہ الخیاط البصری ہے جس کی ابن معین، نسائی، دارقطنی، ابوحاتم اور ابن حبان نے تضعیف کی ہے اور ابن عمر کی روایت میں ابن لہیعہ متروک الحدیث اور ترک ضعیف ہے لیکن اس کے صحیح شواہد موجود ہیں اس لیے متن حدیث بالکل صحیح ہے۔

ف: عقیلی کہتے ہیں محمد بن المثنیٰ کی روایات غیر محفوظ ہیں۔ بخاری اور یونس بن حبان کہتے ہیں منکر الحدیث ہے۔ ابن الجوزی کہتے ہیں یہ کذاب اور مفتری ہے۔ ابن معین فرماتے ہیں برا آدمی تھا اور حضرت عثمان کو گالیاں دیا کرتا تھا عقیلی کہتے ہیں سخت قسم کا رافضی تھا یہ وہ محمد بن المثنیٰ نہیں جو بخاری، مسلم اور ترمذی وغیرہ کے شیوخ میں داخل ہیں۔ اور یہ روایت موضوع ہے۔

ف: اس روایت میں کثیر بن عبد اللہ المزنی ضعیف ہے امام شافعی فرماتے ہیں کہ وہ جھوٹ کے ستونوں میں سے ایک ستون ہے لیکن چونکہ اس باب کی صحیح روایات بھی موجود ہیں اس لیے متن حدیث صحیح ہے۔

عَنْ عُمَارَةَ بْنِ خُزَيْمَةَ وَالْحَارِثِ بْنِ فُضَيْلٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي قُرَادٍ قَالَ حَجَجْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَهَبَ لِحَاجَتِهِ فَأَبْعَدَ ۔

۳۶۰ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسَى أَنْبَأَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ خَرَجْنَا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي سَفَرٍ وَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَأْتِي الْبَرَازَ حَتَّى يَتَغَيَّبَ فَلَا يُرَى ۔

۳۶۱ - حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ الْعَظِيمِ الْعَنْبَرِيُّ ثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ كَثِيرِ بْنِ جَعْفَرٍ ثَنَا كَثِيرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُزَنِيُّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ بِلَالِ بْنِ الْحَارِثِ الْمُزَنِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا أَرَادَ الْحَاجَةَ أَبْعَدَ ۔

## بَابُ ۶۸ الْاِرْتِيَادِ لِلْغَائِطِ وَالْبَوْلِ ۔

۳۶۲ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ الصَّبَّاحِ ثَنَا ثَوْرُ بْنُ يَزِيدَ عَنْ حُصَيْنٍ الْحِمْيَرِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخَيْرِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اسْتَجْمَرَ فَلْيُوتِرْ مَنْ فَعَلَ فَقَدْ أَحْسَنَ وَمَنْ لَا فَلَا حَرَجَ وَمَنْ تَخَلَّلَ فَلْيَلْفِظْ وَمَنْ لَاكَ فَلْيَبْتَلِعْ مَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَقَدْ أَحْسَنَ وَمَنْ لَا فَلَا حَرَجَ وَمَنْ أَتَى الْخَلَاءَ فَلْيَسْتَتِرْ فَإِنْ لَمْ يَجِدْ إِلَّا كَثِيبًا مِنْ رَمْلٍ فَلْيَمْدُدْهُ عَلَيْهِ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَلْعَبُ بِمَقَاعِدِ ابْنِ آدَمَ مَنْ فَعَلَ فَقَدْ أَحْسَنَ وَمَنْ لَا فَلَا حَرَجَ ۔

۳۶۳ - حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عُمَرَ ثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ الصَّبَّاحِ بِإِسْنَادِهِ نَحْوَهُ وَزَادَ فِيهِ وَمَنِ اكْتَحَلَ فَلْيُوتِرْ مَنْ فَعَلَ فَقَدْ أَحْسَنَ وَمَنْ لَا فَلَا حَرَجَ وَمَنْ لَاكَ فَلْيَبْتَلِعْ ۔

۳۶۴ - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ ثَنَا وَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ

علیہ وسلم کے ساتھ حج کیا۔ آپ حاجت کے لیے دور تشریف لے جاتے تھے ابوبکر بن ابی شیبہ کہتے ہیں ابوجعفر کا نام عمیر بن یزید ہے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، عبیداللہ بن موسےٰ اسماعیل بن عبدالملک، ابوالزبیر، جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر میں گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب حاجت کے لیے تشریف لے جاتے تو اتنی دور جاتے کہ نظروں سے اوجھل ہو جاتے۔

عباس بن عبدالعظیم العنبری، عبداللہ بن کثیر بن جعفر کثیر بن عبداللہ المزنی، عبداللہ، بلال بن الحارث المزنی فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب حاجت کے لیے تشریف لے جاتے تو اتنی دور جاتے کہ نظروں سے اوجھل ہو جاتے۔

## پیشاب اور پاخانہ کے وقت پردہ کرنے کا بیان

محمد بن بشار، عبدالملک بن الصباح، ثور بن یزید حصین الحمیری، ابوسعید الخیر، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص ڈھیلے سے استنجا کرے تو اسے چاہیے کہ تین ڈھیلے استعمال کرے اگر ایسا کرے گا تو اچھا کرے گا ورنہ اس پر کوئی گناہ نہیں جو شخص خلال کرے دانتوں سے کوئی چیز نکالے اسے تھوک دے اگر زبان سے نکالے تو چاہیے نگل لے اگر ایسا کرے گا تو بہتر ہے ورنہ کوئی گناہ نہیں جو شخص قضائے حاجت کے واسطے جائے تو اسے چاہیے کہ پردہ کرے چاہے ریت کے ٹیلے سے کیوں نہ ہو کیونکہ شیطان بنی آدم کی دبر سے کھیلتا ہے جو شخص ایسا کریگا یعنی ٹیلے کی آڑ کرے گا تو بہتر ہے ورنہ کوئی گناہ نہیں۔

عبدالرحمان بن عمر، عبدالملک بن الصباح اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔ لیکن اس میں اس قدر اضافہ ہے کہ جو سرمہ لگائے وہ طاق بار لگائے اگر کوئی ایسا کرے تو بہتر ورنہ کوئی گناہ نہیں اور زبان سے نکالی ہوئی چیز کو نگل لینا چاہیے۔

علی بن محمد، وکیع، اعمش، منہال بن عمرو، یعلیٰ بن مرہ،

عَنِ الْمِنْهَالِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ يَعْلَى بْنِ مُرَّةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي سَفَرٍ فَأَرَادَ أَنْ يَقْضِيَ حَاجَتَهُ فَقَالَ لِي ائْتِ تِلْكَ الْأَشَاءَتَيْنِ قَالَ وَكِيعٌ يَعْنِي النَّخْلَ الصِّغَارَ فَقُلْ لَهُمَا إِنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْمُرُكُمَا أَنْ تَجْتَمِعَا فَاجْتَمَعَتَا فَاسْتَتَرَ بِهِمَا فَقَضَى حَاجَتَهُ ثُمَّ قَالَ لِي ائْتِهِمَا فَقُلْ لَهُمَا لِتَرْجِعْ كُلُّ وَاحِدَةٍ مِنْكُمَا إِلَى مَكَانِهَا فَقُلْتُ لَهُمَا فَرَجَعَتَا ۔

مرہ فرماتے ہیں ایک غزوہ کے دوران میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا۔ آپ نے حاجت کے لیے جانے کا ارادہ ظاہر کیا تو مجھ سے فرمایا اُن دو درختوں کو بلا لاؤ (وکیع فرماتے ہیں کہ چھوٹی کھجور کے درختوں کو) مرہ کہتے ہیں میں ان کے پاس گیا اور ان سے کہا تمہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حکم دیتے ہیں ایک جگہ جمع ہو جاؤ وہ دونوں جمع ہو گئے آپ نے ان کے ذریعہ پردہ فرمایا جب آپ حاجت سے فارغ ہوئے تو مجھ سے فرمایا جاؤ ان دونوں سے کہو کہ اپنی جگہ پر لوٹ جائیں میں نے ان سے جا کر کہا وہ اپنی جگہ واپس چلے گئے۔

۳۶۵ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ ثَنَا مَهْدِيُّ بْنُ مَيْمُونٍ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي يَعْقُوبَ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ كَانَ أَحَبَّ مَا اسْتَتَرَ بِهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِحَاجَتِهِ هَدَفٌ أَوْ حَائِشُ نَخْلٍ ۔

محمد بن یحیی، ابو النعمان، مہدی بن میمون، محمد بن ابی یعقوب، حسن بن سعد، عبد اللہ بن جعفر نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضائے حاجت کے وقت کسی ٹیلے یا کھجور کے درخت کی آڑ لینا زیادہ پسند فرمایا کرتے تھے۔

۳۶۶ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُقَيْلِ بْنِ خُوَيْلِدٍ حَدَّثَنِي حَفْصُ بْنُ عَبْدِ اللهِ حَدَّثَنِي إِبْرَاهِيمُ بْنُ طَهْمَانَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ ذَكْوَانَ عَنْ يَعْلَى بْنِ حَكِيمٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ عَدَلَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الشِّعْبِ فَبَالَ حَتَّى إِنِّي آوِي لَهُ مِنْ فَكِّ وَرِكَيْهِ حِينَ بَالَ ۔

محمد بن عقیل بن خویلد، حفص بن عبد اللہ، ابراہیم بن طہمان، محمد بن ذکوان، یعلی بن حکیم، سعید بن جبیر، ابن عباس نے فرمایا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پیشاب کرنے کے لیے گھاٹی میں تشریف لے جاتے، حتی کہ یہ بھی معلوم نہ ہوتا کہ کس گھاٹی میں آپ نے پیشاب فرمایا ہے۔

## بَابُ ۶۹ النَّهْيِ عَنِ الْاجْتِمَاعِ عَلَى الْخَلَاءِ وَالْحَدِيثِ عِنْدَهُ ۔

## اکٹھے بیٹھ کر رفع حاجت کرنے اور آپس میں بات چیت کرنے کی ممانعت کا بیان

۳۶۷ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ رَجَاءٍ أَنْبَأَنَا عِكْرِمَةُ بْنُ عَمَّارٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ هِلَالِ بْنِ عِيَاضٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَتَنَاجَى اثْنَانِ عَلَى غَائِطِهِمَا يَنْظُرُ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا إِلَى عَوْرَةِ صَاحِبِهِ فَإِنَّ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ يَمْقُتُ عَلَى ذَلِكَ ۔

محمد بن یحیی، عبد اللہ بن رجاء، عکرمہ بن عمار، یحیی بن ابی کثیر، ہلال بن عیاض، ابو سعید خدری سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دو آدمی پاخانے میں اس طرح باتیں نہ کریں کہ ایک دوسرے کی شرم گاہ کو دیکھ رہے ہوں کیونکہ اس سے اللہ تعالے ناراض ہوتا ہے۔

٣٦٨ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الْوَرَّاقُ ثَنَا عِكْرِمَةُ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ عِيَاضِ بْنِ هِلَالٍ قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى وَهُوَ الصَّوَابُ.

٣٦٩ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حُمَيْدٍ ثَنَا عَلِيُّ بْنُ أَبِي بَكْرٍ عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ عَنْ عِكْرِمَةَ بْنِ عَمَّارٍ عَنْ يَحْيَى ابْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ عِيَاضِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ نَحْوَهُ.

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْبَوْلِ فِي الْمَاءِ الرَّاكِدِ.

٣٧٠ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ أَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى أَنْ يُبَالَ فِي الْمَاءِ الرَّاكِدِ.

٣٧١ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَبُولَنَّ أَحَدُكُمْ فِي الْمَاءِ الرَّاكِدِ.

٣٧٢ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُبَارَكِ ثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمْزَةَ ثَنَا ابْنُ أَبِي فَرْوَةَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَبُولَنَّ أَحَدُكُمْ فِي الْمَاءِ النَّاقِعِ.

## بَابُ التَّشْدِيدِ فِي الْبَوْلِ.

٣٧٣ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ حَسَنَةَ قَالَ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفِي يَدِهِ الدَّرَقَةُ فَوَضَعَهَا ثُمَّ جَلَسَ فَبَالَ إِلَيْهَا فَقَالَ بَعْضُهُمْ انْظُرُوا إِلَيْهِ يَبُولُ كَمَا تَبُولُ الْمَرْأَةُ فَسَمِعَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ وَيْحَكَ أَمَا عَلِمْتَ مَا أَصَابَ صَاحِبَ بَنِي إِسْرَائِيلَ كَانُوا إِذَا أَصَابَهُمُ الْبَوْلُ قَرَضُوهُ بِالْمَقَارِيضِ فَنَهَاهُمْ فَعُذِّبَ فِي قَبْرِهِ.

محمد بن یحیی۔ مسلم بن ابراہیم الوراق عکرمہ یحیی بن ابی کثیر عیاض بن ہلال - یہ روایت اس سند سے بھی مروی ہے۔

محمد بن حمید۔ علی ابی بکر۔ سفیان الثوری، عکرمہ بن عمار۔ یحیی بن ابی کثیر۔ عیاض بن عبد اللہ یہ روایت اس سند سے بھی مروی ہے۔ محمد بن یحیی۔ نے اسکی تصویب کی۔

### ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنیکی ممانعت کا بیان

محمد بن رمح۔ لیث بن سعد۔ ابو الزبیر۔ جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنے سے منع فرمایا ہے۔

ابوبکر بن ابی شیبہ۔ ابو خالد الاحمر ابن عجلان۔ عجلان، ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کوئی ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب نہ کرے۔

محمد بن یحیی، محمد بن المبارک، یحیی بن حمزہ ابن ابی فروہ۔ نافع۔ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کوئی شخص ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب نہ کرے۔

### پیشاب سے احتیاط کرنے کا بیان

ابوبکر بن ابی شیبہ، ابو معاویہ، اعمش، زید بن وہب عبدالرحمن بن حسنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور آپ کے دست اقدس میں ڈھال تھی آپ نے اس کو آڑ بنا کر پیشاب فرمایا کچھ لوگ بولے کہ دیکھو یہ عورتوں کی طرح پیشاب کرتا ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات سن کر فرمایا تجھ پر افسوس ہے کیا تجھے یہ معلوم نہیں کہ بنو اسرائیل کے اس شخص پر کیا گذری جس نے یہ کہا تھا ان حصوں کو جہاں پیشاب لگ جاتا ہے قینچیوں سے نہ کاٹو کیونکہ انہیں یہ حکم تھا کہ جس جگہ پیشاب لگے اس جگہ کو قینچی سے کاٹ لو اس شخص نے انہیں منع کیا اور اس وجہ سے اسے قبر میں عذاب دیا گیا۔

۳۷۴- قَالَ اَبُو الْحَسَنِ بْنُ سَلَمَةَ ثَنَا اَبُو حَاتِمٍ ثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسٰى اَنْبَاَ الْاَعْمَشُ فَذَكَرَ نَحْوَهُ۔

ابوالحسن بن سلمہ، ابوحاتم، عبید اللہ بن موسیٰ اعمش، اس سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔

۳۷۵- حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ ثَنَا اَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَرَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَبْرَيْنِ جَدِيدَيْنِ فَقَالَ اِنَّهُمَا لَيُعَذَّبَانِ وَمَا يُعَذَّبَانِ فِي كَبِيرٍ اَمَّا اَحَدُهُمَا فَكَانَ لَا يَسْتَنْزِهُ مِنْ بَوْلِهِ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَكَانَ يَمْشِي بِالنَّمِيمَةِ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، ابومعاویہ، وکیع، اعمش، مجاہد طاؤس، ابن عباس نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دو نئی قبروں پر سے گذر ہوا آپ نے فرمایا انہیں عذاب دیا جارہا ہے۔ اور کسی بڑے گناہ میں انہیں عذاب نہیں دیا جارہا۔ بلکہ ایک تو ان میں سے پیشاب سے نہیں بچتا تھا دوسرا چغل خوری کیا کرتا تھا۔

۳۷۶- حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ ثَنَا عَفَّانُ ثَنَا اَبُو عَوَانَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِي صَالِحٍ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكْثَرُ عَذَابِ الْقَبْرِ مِنَ الْبَوْلِ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، عفان، ابوعوانہ، اعمش، ابوصالح، ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قبر کا عذاب اکثر پیشاب کی وجہ سے ہوتا ہے۔

۳۷۷- حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ ثَنَا وَكِيعٌ ثَنَا الْاَسْوَدُ بْنُ شَيْبَانَ حَدَّثَنِي بَحْرُ بْنُ مَرَّارٍ عَنْ جَدِّهِ اَبِي بَكْرَةَ قَالَ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَبْرَيْنِ فَقَالَ اِنَّهُمَا لَيُعَذَّبَانِ وَمَا يُعَذَّبَانِ فِي كَبِيرٍ اَمَّا اَحَدُهُمَا فَيُعَذَّبُ فِي الْبَوْلِ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَيُعَذَّبُ فِي الْغِيبَةِ۔

ابوبکر بن ابی شیبہ، وکیع، اسود بن شیبان بحر بن مرار اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دو قبروں پر سے گذرنے کا اتفاق ہوا آپ نے فرمایا ان دونوں کو عذاب ہو رہا ہے اور کسی بڑے گناہ میں عذاب نہیں ہو رہا ہے بلکہ ایک کو پیشاب سے نہ بچنے کی وجہ سے اور دوسرے کو غیبت کرنے کے سبب عذاب دیا جارہا ہے۔

## بَابٌ ۲۷: الرَّجُلِ يُسَلَّمُ عَلَيْهِ وَهُوَ يَبُولُ

## پیشاب کرنے والے کو سلام کرنے کا بیان

۳۷۸- حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيلُ بْنُ مُحَمَّدٍ الطَّلْحِيُّ وَاَحْمَدُ بْنُ سَعِيدٍ الدَّارِمِيُّ ثَنَا رَوْحُ بْنُ عُبَادَةَ عَنْ سَعِيدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنِ الْحَسَنِ عَنِ الْحُضَيْنِ بْنِ الْمُنْذِرِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ وَعْلَةَ اَبِي سَاسَانَ الرَّقَاشِيِّ عَنِ الْمُهَاجِرِ بْنِ قُنْفُذِ بْنِ عُمَيْرِ بْنِ جُدْعَانَ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَتَوَضَّاُ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ فَلَمَّا فَرَغَ مِنْ وُضُوئِهِ قَالَ اِنَّهُ لَمْ يَمْنَعْنِي مِنْ اَنْ اَرُدَّ اِلَيْكَ اِلَّا كُنْتُ عَلٰى غَيْرِ وُضُوءٍ قَالَ اَبُو الْحَسَنِ

اسماعیل بن محمد الطلحی، احمد بن سعید الدارمی۔ روح بن عبادہ، سعید، قتادہ، حسن۔ حصین بن المنذر بن الحارث بن وعلہ ابوساسان الرقاشی مہاجر بن عمرو بن جدعان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ آپ وضو فرما رہے تھے۔ میں نے آپ کو سلام کیا۔ آپ نے جواب نہ دیا۔ جب آپ وضو سے فارغ ہو چکے تو فرمایا میں نے تمہیں اس وجہ سے

